# کذّاب

نبوّت کے جھوٹے دعویدار یوسف کذّاب کی کہانی

مؤلّف:

میاں غفّار



نام کتاب ——— کذاب (یوسف کذاب جرم وسزا)

نام مصنف ——— میاں غفار احمد

قیمت ——— -/150

ڈیزائننگ ——— عنایت اللہ رشیدی

ناشر: ——— مکتبہ سید احمد شہید، اردو بازار، لاہور

## ملنے کے پتے:

- عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت حضوری باغ روڈ ملتان۔فون:514122
- عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت 5 حسین سٹریٹ مسلم ٹاؤن لاہور۔فون:5862404
- مکتبہ لدھیانوی سلام کتب مارکیٹ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی۔فون:7780337
- کتب خانہ رشیدیہ راجہ بازار راولپنڈی۔فون:5554798
- ادارہ تالیفات اشرفیہ، بالمقابل سول ہسپتال، چوک فوارہ، ملتان۔فون:540513-517517
- مکتبہ مجیدیہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان۔فون:543841

# فہرست

باسمہ تعالیٰ

# مقدمہ

محمد اسماعیل قریشی سینئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ

مملکت خداداد پاکستان جو مشیت الٰہی سے نبی کریم ﷺ کے غلامان صدق و صفا کی خاک پا کی بدولت معرض وجود میں آئی تھی، وہاں گستاخان نبوت کی دریدہ ذہنی کے خلاف کوئی قانون سرے سے موجود ہی نہ تھا کیونکہ انگریزوں نے برصغیر پاک وہند پر اپنے غاصبانہ تسلط کے بعد اس اسلامی قانون کو منسوخ کر دیا تھا۔ مگر ایک اسلامی ملک میں لادین عناصر کو اپنی کمین گاہوں سے باہر آنے کی جرأت نہ تھی۔ لیکن جنرل ضیاء الحق مرحوم کے دور حکومت میں ایک نام نہاد کمیونسٹ (مشتاق راج) نے اپنے غیر ملکی آقاؤں کے حکم پر ایک ایسی کتاب تصنیف کی جس میں جناب رسالتمآب ﷺ کی شان اقدس میں جارحانہ گستاخی کی گئی تھی۔ یہ کتاب عام قارئین کے علاوہ دانشوروں میں بھی تقسیم کی جارہی تھی جب یہ کتاب مجھ تک پہنچی اور یہ معلوم ہوا کہ حکومت نے ابھی تک کوئی کاروائی نہیں کی کیونکہ تعزیرات پاکستان میں اس جرم کی کوئی سزا مقرر نہیں تو یہ بات میرے لئے ناقابل برداشت ہوگئی۔ اس لئے میں نے ''فیڈرل شریعت کورٹ'' میں شریعت پٹیشن دائر کی کہ توہین رسالت سے متعلق اسلامی قانون کو پاکستان میں نافذ کیا جائے تاکہ کسی بدبخت کو گستاخی رسول ﷺ کی جسارت نہ ہو۔ اس مقدمہ میں تمام اسلامی مکاتب فکر کے علما کو بطور مشیر طلب کیا گیا۔ سب نے متفقہ طور پر ہمارے موقف کی تائید کی اور شریعت پٹیشن منظور ہو جانے کے بعد توہین رسالت کی سزا۔ سزائے موت مقرر ہوئی۔ اس کے خلاف سپریم کورٹ میں اپیل دائر ہوئی لیکن بفضل تعالیٰ وہاں بھی ہمارے حق میں فیصلہ ہوا جس کے بعد سال ۱۹۹۱ء سے قانون توہین

رسالت اس ملک میں نافذ العمل ہوا اللہ سبحانہ تعالیٰ کی رحمت بے کراں اور حضور رسالتماب ﷺ کا فیضان کرم ہے کہ مجھ جیسے عاصی اور گنہ گار بندے سے ناموس رسول اور قانون توہین رسالت جیسے قانون الٰہی کو جو ہر مسلمان کے دین وعقیدہ کی اساس ہے سرزمین پاکستان میں جاری اور نافذ کرایا۔

مگر اس قانون کے نافذ العمل ہوتے ہی پاکستان کے لادین عناصر کے علاوہ امریکہ اور یورپ کے سربراہان حکومت، عیسائی اور قادیانی مشنریوں کی جانب سے اس کے خلاف معاندانہ پروپاگنڈا شروع ہوگیا جس کا سلسلہ ابھی تک پورے زوروشور سے جاری ہے۔ وجہ یہ بتلائی جاتی ہے کہ اس قانون کی رو سے غیر مسلم اقلیتوں کے جان ومال کا تحفظ باقی نہیں رہا۔ حالانکہ یہ مفروضہ قطعاً بے بنیاد اور کم علمی کی وجہ سے پیدا ہوا ہے۔ اور یہ حقیقت ہے کہ کم علمی جہالت سے زیادہ خطرناک ہوتی ہے۔ کیا ان میں اتنی بھی سمجھ نہیں کہ یہ قانون تو اقلیتوں کے بنیادی حقوق کے تحفظ کے لئے بنایا گیا ہے کیونکہ ایک مسلمان ہر چیز تو برداشت کر لیتا ہے لیکن نبی کریم ﷺ کی شان میں گستاخی کسی قیمت پر برداشت نہیں کرسکتا۔ اگر قانون موجود نہ ہو تو وہ خود قانون کو اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے جس کی بے شمار خونچکاں داستانیں تاریخ کے دامن میں محفوظ ہیں۔

اس قانون کے نفاذ کے بعد آج تک کوئی غیر مسلم توہین رسالت کے جرم میں سزایاب نہیں ہوا۔ لیکن جب ایک نام نہاد مسلمان یوسف علی نے پاکستان میں دعویٰ نبوت کیا۔ اپنے گھر والوں کو اہل بیت اور اپنے مریدوں کو صحابہ کرام کا درجہ دیا اور حضور رسالتماب ﷺ کے علو مرتبت اور شان اقدس کو گھٹانے کی گستاخی کی تو عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے معتمد عالم دین مولانا محمد اسماعیل شجاع آبادی میدان میں اترے اور نبوت، اہل بیت اور صحابہ عظام کے گستاخ اور ان سنگین اور ناقابل معافی جرائم کے مرتکب کے خلاف پولیس اسٹیشن ملت پارک لاہور میں 97-5-29 میں مقدمہ درج کرایا۔ اس سلسلہ میں انہیں خوش قسمتی سے حضرت مولانا خان محمد دامت

برکاتہم حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ، حضرت سید نفیس الحسینی شاہ، حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری، حضرت مولانا اللہ وسایا اور جمعیت علماء اسلام کے امیر مولانا فضل الرحمان، جمعیت علماء پاکستان کے صدر علامہ شاہ احمد نورانی، مرکزی جمعیت اہلحدیث کے ناظم اعلیٰ علامہ سید ضیاء اللہ شاہ بخاری، جمعیت اتحاد العلماء کے صدر مولانا عبدالمالک خان جیسی دینی مقتدر شخصیتوں کی خصوصی توجہ حاصل رہی۔ بالآخر قرعہ فال بنام من دیوانہ زدند ان حضرات گرامی کی ایما پر یہ مقدمہ پیروی کے لئے میرے سپرد ہوا۔ جس کے لئے ایک پینل کی تشکیل ہوئی جو ملک کے نامور وکلا سردار احمد خاں، جناب اقبال چیمہ جناب چوہدری غلام مصطفیٰ، جناب حمید اے اعوان، میاں بشیر صابر اور جناب یعقوب قریشی اور جناب چوہدری عبدالرحمٰن ایڈووکیٹ سپریم کورٹ پر مشتمل تھا۔ استغاثہ کے اس پینل کی سربراہی میرے سپرد ہوئی۔ جناب محمد اسلم اویس ڈسٹرکٹ اٹارنی لاہور اور ان کے ساتھیوں نے ہمارے پینل سے بھرپور تعاون کیا۔ اس مقدمہ میں لاہور ہائی کورٹ بار اور لاہور بار ایسوسی ایشن کے معزز اراکین کثیر تعداد میں ہر پیشی پر ہماری اعانت کے لئے موجود ہوتے تھے۔ ملزمان کی طرف سے مسٹر سلیم، اے رحمان اور مس رخسانہ لون ایڈووکیٹ پیش ہوئے۔ مقدمہ عدالت سیشن میں 200-2-3 کو شروع ہوا۔ وکیل صفائی کے تاخیری حربوں کی وجہ سے مقدمہ کی سماعت طویل ہوتی چلی گئی۔ کراچی اور ملتان کے گواہوں کو شہادت کے لئے بار بار لاہور آنا پڑا استغاثہ نے عدالت میں یہ ثابت کیا کہ ملزم نے سادہ لوح مسلمانوں کو اپنے دام تزویر میں پھنسانے کے لئے وہی شیطانی ہتھکنڈے استعمال کئے جو اس کے پیش رو کذاب مرزا غلام احمد قادیانی نے کئے تھے۔ خود ملزم کے بیانات ویڈیو کیسٹس، جعلی سرٹیفکیٹس، تحریروں، تقریروں اور قرائن قاطعہ سے ملزم کے خلاف استغاثہ کا کیس ثابت ہوا۔ توہین رسالت کے ناقابل معافی جرم اور توہین صحابہؓ، توہین اہل بیت، فریب دہی اور جعل سازی جیسے سنگین جرائم ثابت ہوئے

5/اگست 2000ء کو مسلسل سماعت کے ۲ ماہ بعد قرار واقعی سزائیں دی گئیں اس مقدمہ میں فاضل سیشن جج جناب میاں محمد جہانگیر نے جواب لاہور ہائی کورٹ کے فاضل جج ہیں، ملزم اور اس کے وکلا کو صفائی کا پورا پورا موقع دیا۔ وکلائے صفائی کی اشتعال انگیزی کے باوجود نہایت صبر و تحمل اور باوقار طریقہ سے عدالت کی کاروائی جاری رکھی اور نہایت مدلل مبنی برانصاف فیصلہ صادر کیا۔

اس مقدمہ کے سلسلہ میں سب سے قابل ذکر بات یہ ہے کہ مخالفین اسلام کو قانون توہین رسالت کو اقلیتوں کے خلاف قانون قرار دینے والوں کا یہ الزام کہ اس قانون کی وجہ سے اقلیتوں کی جان و مال اور اولاد کی زندگی غیر محفوظ اور خطرے میں ہے، اپنی موت آپ مر گیا۔

اس مقدمہ میں روزنامہ ''خبریں''۔ اخبار ''امت'' کراچی اور رسالہ ''تکبیر'' کراچی کا نہایت اہم رول رہا ہے۔ اس مقدمہ کی تمام کاروائی کا اردو ترجمہ پر مشتمل کتاب عزیزم میاں غفار احمد نے بڑی محنت اور کاوش سے سرانجام دیا ہے اور اسے کتابی شکل میں شائع کر کے اپنا قومی اور ملی فریضہ ادا کیا۔ اللہ تعالیٰ ان سب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

دعا گو محمد اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ لاہور

# حرفِ چند

مارچ ۱۹۹۷ء کے اوائل میں بندہ اپنے دفتر (عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت)
مسلم ٹاؤن لاہور میں بیٹھا ہوا تھا کہ کراچی کے کچھ احباب آئے اور انہوں نے
روزنامہ امت او رہفت روزہ تکبیر کراچی کے کچھ شماروں کے کٹینگ اور مضمون دیئے۔
جس میں تحریر تھا۔ کہ لاہور کے یوسف علی نامی ایک شخص نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔

۲۔ یہ بھی دعویٰ کیا کہ خدا اس میں حلول کر آیا ہے۔

۳۔ اس نے کراچی میں عبدالواحد نامی اپنے مرید کی رہائش گاہ میں اپنے حجرے کو "غار حرا" قرار دیا ہے۔

۴۔ قرآن پاک کی آیات کو بڑا شرارتی اور شرانگیز قرار دیا۔ (العیاذ باللہ)

۵۔ اس نے اپنے ناپاک اور غلیظ ساتھیوں کو صحابہ کرام قرار دیا ہے۔

۶۔ حسی طور پر حضور ﷺ کے دیدار کے عنوان سے لوگوں سے لاکھوں روپے بٹورنے ہوئے۔ انہیں علیحدہ کمرہ میں لے کر جا کر آنکھیں بند کر کے درود شریف پڑھنے کا حکم دیتا ہے۔ اور کچھ دیر کے بعد آنکھیں کھولنے کا کہہ کر خود کو محمد رسول اللہ (ﷺ) کہتا ہے۔ (وغیرہ ذالک من الخرافات)

بندہ نے انہیں تسلی دی انشاء اللہ العزیز ہم اس کے خلاف قانونی کاروائی
کریں گے۔ چنانچہ قائد تحریک ختم نبوت حضرت اقدس مولانا خان محمد صاحب دامت
برکاتہم ۔ مجلس کے روح رواں مولانا عزیز الرحمان جالندھری مدظلہ سے مشورہ کیا تو
دونوں بزرگوں نے ملعون کے خلاف کیس کرنے کا حکم فرمایا:

حسن اتفاق قائد جمعیت مولانا فضل الرحمان مدظلہ لاہور تشریف لائے
ہوئے تھے۔ چنانچہ مولانا سے جامعہ عثمانیہ رسول پارک میں ملاقات ہوئی۔ بندہ نے
یوسف کذاب کے سلسلہ میں اخبارات میں آنے والی خبروں کی طرف متوجہ کر کے

رائے طلب کی۔ مولانا موصوف نے بھی نہ صرف تائید کی۔ بلکہ حکم فرمایا کہ آپ مذکور کے خلاف کیس کریں۔ جمعیت علماء اسلام ہر ممکن تعاون کریگی۔

روزنامہ خبریں اس واقعہ کو شدومد سے اٹھا رہا تھا۔ تو خبریں لاہور کے چیف رپورٹر جناب میاں غفار احمد کو جماعتی فیصلہ سے آگاہ کیا۔ کہ مجلس اس کا کیس لڑیگی۔ موصوف نے اس پر خوشی کا اظہار فرمایا۔ اور ممکنہ تعاون کی یقین دھانی کرائی۔

وکیل ختم نبوت جناب محمد اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ جو مجلس کے لیگل ایڈوائزر بھی ہیں۔ سے مشاورت کی۔ تو انہوں نے نہ صرف یہ کہ خوشی کا اظہار فرمایا بلکہ کیس لڑنے کی پیشکش کی۔ مذکورہ بالا حضرات کی حوصلہ افزائی اور حکم کے بعد ایس۔ ایس۔ پی لاہور کو مذکور کے خلاف ایف۔ آئی۔ آر۔ درج کرنیکی درخواست پیش کی۔ موصوف نے ڈی۔ ایس۔ پی لیگل کو قانونی رائے طلب کرنے کیلئے مارک کی۔ ڈی۔ ایس۔ پی نے ہماری درخواست پر کیس درج کرنے کی سفارش کی۔ اور یوں یہ کیس درج ہوگیا۔

کذاب کی بیگم نے ہائی کورٹ لاہور میں مدعی کے خلاف مختلف عنوانات پر کئی درخواستیں دیں تاکہ مدعی کو مختلف پریشانیوں میں الجھایا جاسکے۔ نیز کذاب کے چیلوں نے ترغیبات کے ذریعہ کیس سے دستبردار ہونے کی کوششیں کیں اور پیشی پر پیشی پڑتی رہیں بہرحال کیس مختلف مراحل سے ہوتا ہوا سیشن جج لاہور میاں جہانگیر صاحب کی عدالت میں سماعت کیلئے منتقل ہوا۔

جناب محمد اسماعیل قریشی نے اپنی معاونت کیلئے جناب سردار احمد خاں ایڈووکیٹ بہاولپور کو وکیل کرنے کا حکم دیا۔

چوہدری غلام مصطفیٰ ایڈووکیٹ انتہائی باہمت، خوش اخلاق اور دینی ذوق رکھنے والے نوجوان وکیل ہیں۔ انہوں نے اپنی خدمات پیش کیں۔

جناب محمد اقبال چیمہ ایڈووکیٹ بھی میدان عمل میں اتر آئے۔ رانا اسلم اولیس نے ڈسٹرکٹ اٹارنی کی حیثیت سے بھرپور دلچسپی لی۔

ڈاکٹر محمد اسلم ملک، رانا محمد اکرم، میاں اطہر اقبال، میاں محمد اویس، حافظ محمد ممتاز اعوان، میاں غفار احمد، محمد علی ابوبکر کراچی نے وکیل صفائی کی بھرپور جرح کا کامیاب مقابلہ کرتے ہوئے گواہی کا حق ادا کر دیا۔

سیشن جج صاحب نے دن رات ایک کر کے کیس کی سماعت کی۔ گواہوں کی ثابت قدمی استغاثہ کی مضبوطی، اللہ پاک پروردگار عالم کے فضل و کرم، رحمت دو عالم ﷺ کی روحانی توجہات سے عظیم الشان فیصلہ معرض وجود میں آیا۔

روزنامہ خبریں ملتان کے ڈپٹی ایڈیٹر جناب ایم۔ اے شمشاد نے فیصلہ کا اردو ترجمہ کر کے خبریں میں قسط وار شائع کیا جو خبریں کے تمام ایڈیشنوں میں شائع ہوا۔ میاں صاحب نے فیصلہ اور کیس کے پس منظر، کذاب کے دجالانہ عقائد و نظریات پر مشتمل کتاب ترتیب دی۔ اور اسے شائع کرانے کا حکم دیا۔ اور سی ڈی بھجوا دی۔

بندہ نے سی ڈی سے پرنٹ نکلوایا۔ اور اسے حرف بحرف پڑھا۔ قرآن پاک کی آیات کے پروف کی تصحیح کی۔

چند مقامات پر ذیلی سرخیاں لگائیں۔ اور یوں میاں صاحب کی محنت رنگ لائی اور فیصلہ خوبصورت کتاب کی شکل میں آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

عزیزم حافظ سیف اللہ خالد نے اپنے کمپیوٹر سے غلطیوں کی تصحیح کی اور اس کی سیٹنگ کر دی۔ اور بقیہ کام برادرم قاری انیس الرحمٰن اطہر قادری اور محمد جمیل نے سر انجام دیا۔

اللہ پاک جج صاحب، تمام گواہوں اور کیس میں دلچسپی رکھنے والے تمام حضرات کی خدمات کو اپنی بارگاہ میں قبول فرما کر ذریعہ نجات بنائے۔

محمد اسماعیل شجاع آبادی
خادم عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان

22-1-2002

# شکر الحمد للہ

روزنامہ ’’خبریں‘‘ لاہور کے چیف رپورٹر کی حیثیت سے 7 مارچ 1997ء کی ایک شام میں رپورٹنگ سیکشن میں بیٹھا کام کررہا تھا کہ چیف ایڈیٹر جناب ضیا شاہد نے مجھے بلایا۔ ان کے کمرے میں تین چار نامعلوم افراد بیٹھے ہوئے تھے۔ جناب ضیاء شاہد نے مجھے آڈیو کیسٹ، ویڈیو کیسٹ اور کچھ صفحات دیکر کہا کہ ان لوگوں کی بات سنو۔ یہ کسی شخص کے بارے میں بتاتے ہیں کہ وہ نبوت کا جھوٹا دعویدار ہے۔ ایک ایک چیز کو غور سے پڑھو اور اگر تم یہ سمجھو کہ وہ واقعی گستاخ رسولؐ ہے تو اسے اس کی سزا ملنی چاہئے۔

جناب ضیاء شاہد صاحب کی طرف سے گرین سگنل ملا تو 15 دن لگاتار مواد اکٹھا کیا گیا۔ علماء سے رابطہ کیا گیا توہین رسالت اور حرمت رسالت کے حوالے سے آگاہی حاصل کی گئی اور ’’خبریں‘‘ نے 23 مارچ 1997ء سے کذاب یوسف کے خلاف قلمی جہاد شروع کر دیا۔ سخت تفتیشیں ہوئیں۔ پھر الزامات ترغیبات دھمکیاں اور نہ جانے کیا کیا گیا۔

جن دنوں کذاب یوسف کے خلاف قلمی اور عملی جہاد جاری تھا۔ ہمارے خلاف کذاب کے چیلوں اور نام نہاد سیکولر عناصر اور بعض اخباری کارکنان کیطرف سے مسلسل یہ پراپیگنڈا ہوتا رہا کہ کذاب یوسف کی ملکیتی کسی کمرشل بلڈنگ پر خبریں والوں نے قبضہ کرلیا ہے اور اس بلڈنگ کو مفت حاصل کرنے کے لئے ایک نیک آدمی کو گستاخ رسولؐ بنایا جارہا ہے پھر یہ بھی کہا جاتا رہا کہ جب مقدمہ شروع ہوگا تو سارے ثبوت عدالت میں پیش کئے جائیں گے۔

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے سیکرٹری مولانا محمد اسماعیل شجاع آبادی اس کیس کے مدعی بنے۔ جن کو عالمی مجلس کے مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری اور مولانا خواجہ خان محمد

مدظلہ کی سرپرستی حاصل تھی اور وہ میرے بھی کرم فرما ہیں۔ پھر تھانہ ملت پارک لاہور کے اس وقت کے ایس ایچ او ملک خوشی محمد نے مقدمہ درج کیا۔ اس وقت ایس پی صدر میجر مبشر اللہ نے اس کیس کا سارا مواد پڑھا اور اس وقت کے ایس ایس پی اور موجودہ ڈی آئی جی طارق سلیم ڈوگر کی نگرانی میں غیر جانبدارانہ تفتیش ہوئی۔ پھر کراچی سے محمد علی ابوبکر بھی ساتھ آ گئے۔ بریگیڈیئر اسلم ملک بھی کارواں میں شامل ہو گئے۔ ممتاز قانون داں محمد اسماعیل قریشی سینئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ نے اس مقدمے کو اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ قریشی صاحب نے پاکستان میں سب سے پہلی مرتبہ قانون توہین رسالت کو نافذ کرایا اور وہ اس مقدمہ میں لاہور اور بہاولپور کے معروف وکلاء کے پینل کے صدر رہے ہیں۔ اور اب بھی ہائی کورٹ اور سپریم کورٹ میں یوسف کذاب کی اپیل کے خلاف مقدمہ لڑ رہے ہیں۔

راقم الحروف نے جب کذاب یوسف کے کرتوتوں کی تفصیلات شائع کیں تو لاہور کے ایک نوجوان وکیل غلام مصطفیٰ چودھری نے اپنے سارے کام چھوڑ کر دن رات خود کو اس مقدمے کے لئے وقف کر دیا۔ انہوں نے اپنے مقدمات بھی دوسرے وکلا کو دے دیئے اور سات آٹھ ماہ تک صرف اسی مقدمے کی کچھ اس طرح پیروی کی کہ وہ دن بھر مقدمے کی فائلیں اٹھائے جناب اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ کے ساتھ نتھی رہتے۔ پھر بہاولپور سے سردار احمد خان ایڈووکیٹ بھی اس کار خیر میں شامل ہو گئے اور لاہور سے جناب محمد اقبال چیمہ ایڈووکیٹ بھی حسب معمول اپنے سارے کام چھوڑ کر اس مقدمہ کی پیروی کے لئے آ گئے۔

میں مولانا شاہ احمد نورانی کا خصوصی طور پر شکر گزار ہوں کہ جنہوں نے عشق محمدؐ کے حوالے سے میری رہنمائی کر کے مجھے ہدایت کی کہ فتویٰ لینے اور لوگوں سے ملنے کا کام چھوڑ کر مقدمے پر توجہ دو۔ اللہ تعالیٰ دنیا میں بھی کامیابی دے گا اور انشاءاللہ آخرت میں بھی اپنی رحمت سے نوازے گا۔ کراچی کے معروف اخبار ''روزنامہ امت'' اور ہفت روزہ ''تکبیر'' نے بھی یوسف کذاب کے بارے میں حقائق شائع کئے۔

آخر میں روزنامہ ''خبریں'' ملتان کے ڈپٹی ایڈیٹر جناب ایم اے شمشاد صاحب کا صدق دل سے ممنون ہوں۔ جنہوں نے اس مقدمے کے فیصلے کے ترجمے کو قسط وار شائع کیا اور کتاب کی تیاری میں میری رہنمائی کی۔ پھر ''خبریں'' لاہور سے جناب ممتاز شفیع صاحب بھی علماء کو اکٹھا کرتے رہے اور فتنہ یوسف کذاب پر مذاکرات کرواتے رہے۔ میرے ساتھی رپورٹر آصف شہزاد اور مبشر حسن بھی اس کیس کی کارروائی شائع کرنے میں مستعد رہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کی اس کاوش کو قبول فرمائے اور روز محشر اس مقدمے کو آقائے نامدار رحمۃ العالمین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدموں میں ہماری رسائی کا وسیلہ بنائے۔ آمین ثم آمین۔ ناشکری ہوگی کہ اگر میں مجاہد ناموس رسالت جناب محمد اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ کا شکریہ ادا نہ کروں جنہوں نے عدم فرصتی کے باوجود جاندار مقدمہ تحریر فرما کر کتاب کی افادیت کو دوچند کر دیا۔

آخر میں مقدمہ کے مدعی اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مرکزی ناظم مولانا محمد اسماعیل شجاع آبادی اور مقدمہ کے وکیل جناب غلام مصطفیٰ چودھری اور گواہان رانا محمد اکرم، ڈاکٹر محمد اسلم ملک کا ممنون احسان ہوں کہ جن کی کوشش و کاوش سے یہ فیصلہ کتابی صورت میں آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

میاں غفار احمد لاہور

# یہ مقدمہ

## منفرد اور خصوصی اہمیت کا حامل کیوں؟

ممتاز عالمی قانون داں جناب محمد اسماعیل قریشی سینئر ایڈووکیٹ صدر ورلڈ ایسوسی ایشن آف مسلم جیورسٹس نے سابق صدر مملکت جنرل ضیاء الحق اور مرکزی حکومت کے خلاف شریعت پٹیشن دائر کر کے پاکستان میں قانون توہین رسالت نافذ کرایا۔ جس کی رو سے توہین رسالت کے مرتکب کو تعزیرات پاکستان کی دفعہ 295-C کے تحت سزائے موت کا مجرم قرار دیا گیا۔ اس قانون کے نفاذ سے لے کر، کذاب یوسف کے مقدمے کا فیصلہ آنے تک دنیا بھر میں غیر مسلموں، عیسائیوں، ہندوؤں، قادیانیوں اور یہودیوں کی طرف سے مسلسل پراپیگنڈہ کیا جاتا رہا ہے کہ 295-C غیر مسلموں کے خلاف مسلمانوں کا ہتھیار ہے جس کا استعمال صرف غیر مسلموں پر ہوتا ہے اور بعض یہودی و غیر مسلم اداروں کے تنخواہ یافتہ نام نہاد پاکستانی مسلمان بھی اسے ''ظالمانہ قانون'' قرار دیتے رہے مگر جب کذاب یوسف کیس عدالت میں چلا اور توہین رسالت کا مجرم ثابت ہونے پر اسے سزائے موت کا مستحق ٹھہرایا گیا تو دنیا بھر میں ایک پیغام پھیل گیا کہ توہین رسالت کا مجرم خواہ وہ کوئی مسلمان ہو یا غیر مسلم اس کی سزا موت ہے۔

بعض حلقوں کی طرف سے یہ سوال اٹھایا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی شان میں گستاخی کرنے کی سزا تو مقرر نہیں کی گئی مگر توہین رسالت کے ملزم کو سزائے موت کا حق دار کیوں ٹھہرایا جاتا ہے۔ بہت سے علماء کرام سے اس سوال پر طویل نشستیں ہوئیں تو معلوم یہ ہوا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ ہر وقت ہر جگہ اور ہر ہر لمحے اس کائنات میں موجود اور انسان کی شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے۔ پھر ابلیس نے بھی جب انسان کو سجدہ نہیں کیا تھا اور دھتکارا گیا تھا

تو اس نے اللہ تعالیٰ سے کہا تھا کہ میں انسان کو بھٹکاتا رہوں گا جس کے جواب میں اللہ پاک نے بھی اپنی رحمتوں کے دروازے کھولتے ہوئے یہ اعلان کیا تھا کہ وہ توبہ کا دروازہ انسان کے لئے کھلا رکھے گا۔ پھر اللہ پاک نے اپنا وعدہ پورا کیا۔ انسان کے لئے توبہ کا دروازہ اس وقت تک کھلا رکھا گیا جب تک ملک الموت اس کی آنکھوں کے سامنے نہیں آجاتا۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی شان میں گستاخی کرنے والے کے لئے توبہ کرنے، معافی مانگنے اور رجوع کرنے کی ہر وقت گنجائش موجود ہے جبکہ توہین رسالت کا معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے۔

اس کائنات میں کون ہے جو آقائے نامدار، وجہ تخلیق کائنات حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کرنے والوں کو اپنے طور پر معاف کر سکے۔ حقوق اللہ کے معاملے تو اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں مگر یہ تو حقوق العباد کا معاملہ ہے جو اللہ تعالیٰ نے خالصتاً انسان پر چھوڑا ہوا ہے۔ یہی وہ نکتہ ہے جس کے تحت توہین رسالت کے مرتکب کو خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم سزائے موت کا مستحق قرار دیا گیا ہے۔

توہین رسالت کی سزا سزائے موت خود سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، خلفاء راشدین، صحابہ کرام، تابعین، تبع تابعین کے ادوار مبارکہ سے آج تک امت میں متفق علیہ چلی آرہی ہے۔ (جس کی علمی تحقیق جناب محمد اسماعیل قریشی سنیئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ پاکستان کی معرکۃ الارا کتاب ''ناموس رسولؐ اور قانون توہین رسالت'' میں موجود ہے)۔

سوال پر طویل نشستیں ہوئیں تو معلوم یہ ہوا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ ہر وقت ہر جگہ اور ہر ہر لمحے اس کائنات میں موجود اور انسان کی شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے۔ پھر ابلیس نے بھی جب انسان کو سجدہ نہیں کیا تھا اور دھتکارا گیا تھا تو اس نے اللہ تعالیٰ سے کہا تھا کہ میں انسان کو بھٹکاتا رہوں گا جس کے جواب میں اللہ پاک نے بھی اپنی رحمتوں کے دروازے کھولتے ہوئے یہ اعلان کیا تھا کہ وہ توبہ کا دروازہ انسان کے لیے کھلا رکھے گا۔ پھر اللہ پاک نے اپنا وعدہ پورا کیا۔ انسان کے لیے توبہ کا دروازہ اس وقت تک کھلا رکھا گیا جب تک ملک الموت اس کی آنکھوں کے سامنے نہیں آجاتا۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی شان میں گستاخی کرنے والے کے لئے توبہ کرنے' معافی مانگنے اور رجوع کرنے کی ہر وقت گنجائش موجود ہے جبکہ توہین رسالت کا معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے۔

اس کائنات میں کون ہے جو آقائے نامدار' وجہ تخلیق کائنات حضرت محمد ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے والوں کو اپنے طور پر معاف کر سکے۔ حقوق اللہ کے معاملے تو اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں مگر یہ تو حقوق العباد کا معاملہ ہے جو اللہ تعالیٰ نے خالصتاً انسان پر چھوڑا ہوا ہے۔ یہی وہ نکتہ ہے جس کے تحت توہین رسالت کے مرتکب کو خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم سزائے موت کا مستحق قرار دیا گیا ہے۔

توہین رسالت کی سزا سزائے موت خود سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم' خلفاء راشدین سمیت صحابہ کرام' تابعین' تبع تابعین کے ادوار مبارکہ سے آج تک امت میں متفق علیہ چلی آرہی ہے۔

# ابتدائیہ

## چند سوالات چند گزارشات

☆...... گستاخ رسول کے قانونی احتساب پر اعتراض کیوں؟
☆......ایمنسٹی انٹر نیشنل کی تائید اور حمایت۔۔۔چہ معنی دارد؟
☆......عدالتی کارروائی۔۔۔اصل حقائق
☆...... "باخدا دیوانہ باش و با محمدؐ ہوشیار" ۔۔۔۔چند باتیں' ہر مسلمان کے سوچنے
اور سمجھنے کے لئے!

# کذاب یوسف کی ریشہ دوانیاں

یوسف کذاب کو سیشن جج لاہور میاں محمد جہانگیر کی عدالت سے توہین رسالت کے جرم میں سزائے موت 35 سال قید اور دو لاکھ روپے سے زائد جرمانے کی سزا سنائے جانے کے بعد پاکستان کے نام نہاد روشن خیال حلقوں اور بین الاقوامی سطح پر اسلام دشمنوں میں صف ماتم بچھ گئی۔ یوسف کذاب کی اپنی قائم کردہ نام نہاد ''ورلڈ اسمبلی'' نے بھی اس فیصلے کے خلاف بین الاقوامی سطح پر رائے عامہ ہموار کرنے کیلئے برسلز میں ایک ویب سائٹ قائم کی ہے جس میں دنیا بھر کے ''روشن خیال'' لوگوں سے متحد ہو کر تعاون کی اپیل کی گئی ہے۔ اس ویب سائٹ پر کذاب کو دنیا کے مظلوم ترین شخص کی حیثیت سے مذہبی فسطائیت کا شکار قرار دیا جا رہا ہے۔ ''ایمنسٹی انٹرنیشنل'' نے بھی اسلام کے خلاف اپنے مذموم عزائم کی تکمیل کیلئے یوسف کذاب کو ''ضمیر کا قیدی'' قرار دیا اور فیصلہ کرنیوالی عدالت پر صفائی کے موقف کو نظر انداز کرنے کا الزام عائد کیا جا رہا ہے۔

پاکستان کے اندر بھی یوسف کے چیلوں کی سرگرمیاں زور شور سے جاری ہیں۔ دو ماہ قبل ایک اخباری پمفلٹ کے ذریعے کذاب کو ولی اور قطب قرار دیکر اس کے خلاف کئے جانیوالے فیصلے پر نکتہ چینی کی گئی۔ ستمبر کے آخری عشرے میں پریس کلب لاہور میں کذاب کے چیلوں نے اس کی حمایت میں ایک جلسہ منعقد کرنے کی کوشش کی۔ اس جلسے میں کذاب کا چیلا زید زماں جسے کذاب نے ''صحابی'' قرار دیا تھا سٹیج پر براجمان تھا۔ اس جلسے کا مقصد بھی کذاب کی طرف سے عدالتی پلیٹ فارم کو مناظرے کا رنگ دینے میں ناکامی کے بعد

پریس کلب لاہور کو علیت، عقل و شعور اور روشن خیالی کے نام پر اسلام کے خلاف مخصوص پروپیگنڈے کیلئے استعمال کرنا تھاجبکہ اصولی طور پر کذاب کے چیلوں کو اس طرح کی سر گرمیوں کی بجائے عدالت میں مقدمے کی سماعت کے دوران اپنے گرو کی صفائی میں بطور گواہ پیش ہونا چاہیے تھا۔ پریس کلب لاہور کی سٹیج پر دندنانے والے نام نہاد ''صحابی'' زید زمان کیلئے تو ایسا کرنا لازم تھا کیونکہ اس نے چوک یتیم خانہ لاہور کی مسجد بیت الرضا میں کذاب کی طرف سے اپنے بطور صحابی تعارف کرائے جانے پر کھڑے ہو کر مجمع کے سامنے کذاب کا اس اعزاز پر شکریہ تک ادا کیا تھا جس کی کیسٹیں ثبوت کے طور پر موجود ہیں۔

یوسف کذاب کے خلاف مقدمے میں مستغیث کا تعلق شجاع آباد سے ہے جبکہ استغاثے کے گواہ لاہور، کراچی اور ملتان سے تعلق رکھتے ہیں۔ مختلف علاقوں سے تعلق رکھنے والے ان لوگوں کا لاہور کی عدالت میں طویل سفر کرکے کذاب کے خلاف گواہی دینا اس بات کا ثبوت ہے کہ کذاب کے قول و فعل سے ان کے مذہبی جذبات مجروح ہوئے۔ استغاثے نے اپنے موقف کی تائید میں چودہ گواہ پیش کئے جنہوں نے کراچی سے لاہور تک کذاب کی تسلسل کے ساتھ جاری اشتعال انگیز سر گرمیوں اور توہین رسالت کے جرم کے ارتکاب کی گواہی دی۔ کذاب اپنی صفائی میں اپنے سوا کوئی دوسرا گواہ پیش نہیں کرسکا حالانکہ اسے ایسا کرنے سے کسی نے نہیں روکا۔ عدالت میں خود اس نے محض اپنے بیان کے بعد ہی صفائی مکمل ہو جانے کی کارروائی ختم کرنے کا اعلان کیا۔ کذاب کو کم از کم اپنے ان دو ''صحابیوں'' عبدالواحد اور زید زمان ہی کو اپنی صفائی میں عدالت میں لانا چاہیے تھا جن کے ''صحابی'' ہونے کا اعلان اس نے کراچی ہی میں نہیں چوک یتیم خانہ لاہور کی مسجد بیت الرضا میں بھی سو سے زائد افراد کی موجودگی میں 28-2-1997 کو نام نہاد ورلڈ اسمبلی کے اجلاس کے موقع

پر کیا تھا۔ اس موقع پر آڈیو اور ویڈیو میں ریکارڈ شدہ تقریر میں کذاب نے حاضرین میں اپنے سو مزید ''صحابیوں'' کی موجودگی کا بھی اعلان کیا تھا۔ ان نام نہاد سو ''صحابیوں'' میں سے بھی کسی کو کذاب کی صفائی میں گواہ کی حیثیت میں پیش ہونے کی توفیق نہ ہو سکی البتہ ان میں سے ایک محمد علی ابو بکر کذاب یوسف کے خلاف عدالت کے روبرو گواہی کے لئے ضرور آئے اور انہوں نے اس کے کرتوتوں سے عدالت کو آگاہ کیا۔

استغاثے کے گواہوں نے28-2-1997 کے مسجد بیت الرضا میں منعقد ہونیوالے ورلڈ اسمبلی کے اجلاس کے موقع پر نماز جمعہ کے اجتماع میں ایک سو سے زائد افراد کی موجودگی تسلیم کی تھی۔ کذاب اپنی صفائی میں پاکستان کے چودہ کروڑ عوام میں سے کسی ایک کو بھی عدالت میں پیش نہ کرسکا کہ یہ شخص ان افراد میں شامل تھا جس کا استغاثے کے گواہوں نے اجلاس میں موجود ہونے کا خود اعتراف کیا ہے لیکن ایسا نہیں کیا گیا پھر بھی عدالتی فیصلے کو تنقید کا نشانہ بنایا جارہا ہے اور کہا جارہا ہے کہ عدالت نے ملزم کی جانب سے پیش کی جانیوالی صفائی کو اہمیت نہیں دی۔ دوسری جانب مختلف علاقوں سے تعلق رکھنے والے چودہ افراد نے جن میں عشق رسولؐ اور ناموس رسولؐ کے تحفظ کے جذبے کے سوا کوئی دوسری قدر مشترک نہیں تھی۔ کذاب کے خلاف کھل کر گواہی دی۔ وکیل صفائی ان گواہوں کی کذاب کے ساتھ کوئی دشمنی' مخالفت یا سازش کو ثابت نہ کرسکے اور نہ ہی کسی ایسے پہلو کی نشاندہی کرسکے جو انہیں کذاب کے خلاف گواہی کے لئے دنیاوی مفاد کی غرض سے متحد کئے ہوئے تھا۔ وکیل صفائی کی جرح استغاثہ کے گواہوں کو ان کے موقف سے نہیں ہٹا سکی۔

فاضل جج نے اپنے فیصلے کے 33 ویں نمبر شمار پر واضح طور پر تحریر کیا ہے

''اب یہ پہلو قابل غور ہے کہ آیا سب سے پہلے استغاثہ کا مقدمہ لیا جائے

یاشہادتوں کی بنیاد پر پہلے ملزم کا موقف لیا جائے۔ رسمی طور پر استغاثہ کو اپنا مقدمہ ثابت کرنا ہوتا ہے لیکن یہاں میں ملزم کی شخصیت کے جائزے کیلئے اس کے بیان کے تجزیئے کو ترجیح دوں گا"

فاضل جج کے ان الفاظ سے واضح ہوتا ہے کہ انہوں نے استغاثہ کی شہادتوں کے مقابلے میں ملزم کے بیان اور مبینہ طور پر اس کی جانب سے پیش کی جانیوالی شہادت ہی کو اپنے فیصلے کی ترجیحی طور پر بنیاد بنایا۔

## ملزم نے خود ہی عدالت کے روبرو اپنے خلاف ثبوت فراہم کردیئے

کذاب یوسف نے اپنے بیان کے دوران ایک ویڈیو کیسٹ مارک جے عدالت میں پیش کی اور عدالت سے اسے دیکھے جانے کی استدعا کی۔ اس سے قبل استغاثہ کی جانب سے پیش کی جانیوالی آڈیو اور ویڈیو کیسٹیں ملزم کو مہیا کی گئی تھیں۔ فاضل عدالت نے ان کیسٹوں کا اپنے فیصلے میں واضح الفاظ میں حوالہ دیا ہے اور کہا ہے کہ ملزم کے وکیل نے بھی ان کے چیمبر میں سمعی و بصری کیسٹ سنے اور دیکھے جن کے بعد ملزم کے وکیل کی زبان سے بے ساختہ یہ الفاظ نکلے کہ "ملزم مکمل طور پر اس کا ذمہ دار ہے"۔

جب ملزم کا ضابطہ فوجداری کی دفعہ 342 کے تحت بیان قلم بند کیا جارہا تھا تو ملزم کی جانب سے فراہم کی جانیوالی آڈیو کیسٹ مارک جے اور استغاثہ کے آڈیو و ویڈیو کیسٹوں پی 2' پی 5 اور پی 1 کو دیکھنے اور سننے کے بعد فاضل جج کو اس نتیجے پر پہنچنے میں کوئی دشواری نہ ہوئی کہ خود ملزم کی طرف سے پیش کی جانیوالی ویڈیو کیسٹ اور استغاثہ کے آڈیو ویڈیو کیسٹوں کی آواز اور تصویر ملزم یوسف ہی کی تھیں اس طرح ملزم جس نے بڑی چالاکی سے تفتیش کے دوران استغاثہ کے آڈیو و ویڈیو کیسٹوں کے موازنے کیلئے اپنی آواز ریکارڈ کرانے سے انکار کردیا تھا

خود غیر ملکیوں کے ساتھ اپنی انٹرویو کی ویڈیو کیسٹ عدالت میں پیش کر کے اپنے ہی بنے ہوئے جال میں پھنس گیا۔ لو اپنے ہی دام میں صیاد آ گیا۔

کذاب یوسف اطاعت رسولؐ حاصل کرنے کی بجائے سر کشی کی راہ پر گامزن تھا اور اس نے اسی رجحان کے تحت اپنے باطل نظریات کے پرچار کیلئے عدالت کے پلیٹ فارم کو مناظرے کے طور پر استعمال کرنے کی اسی انداز میں کوشش کی جس کا سہارا لیکر مرزا غلام احمد قادیانی اپنی دکانداری چمکاتا رہا۔ اسی ذہن اور جذبے کے تحت کذاب نے عدالت کو مخاطب کرتے ہوئے جو الفاظ کہے وہ کچھ یوں تھے

''میں نے براہ راست اور اپنے وکیلوں کے ذریعے عدالت میں پیغامات دیئے کہ اگر کسی قسم کی غلط فہمی ہو تو ہمیں مل بیٹھ کر نہایت خیر سگالی کے جذبے اور جائز طریقے سے اپنے اختلافات طے کرنے چاہئیں لیکن نامعلوم وجوہ کی بنا پر جن کے بارے میں وہی بہتر جانتے ہیں انہوں نے کبھی ہماری پیش کش قبول نہیں کی اور نہ کبھی تبادلہ خیالات کا موقع فراہم کیا''

کذاب عدالت میں اپنے لئے جمع کا صیغہ استعمال کیا کرتا تھا اور اس کا انداز تخاطب مغل شہنشاہوں کا سا تھا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے کوئی ظل الٰہی عدالت سے نہیں بلکہ اپنے دربار میں اپنی رعایا اور درباریوں سے مخاطب ہو۔

**جو شخص عدالت میں اپنے آپ کے پیغمبر اسلام سے مشابہت کے الزام کی تردید کی بجائے ڈھٹائی کے ساتھ یہ اعلان کرے کہ '' ہمیں پیغمبر اسلام کے مثل ہونا چاہیے اگر کوئی پیغمبر اسلام جیسا ہے تو وہ گستاخ یا توہین آمیز نہیں اگر کوئی حضورؐ جیسا نہیں تو وہ گستاخ ہے'' جو یہ کہے کہ ''وقت کے پیغمبروں کو ہمیشہ ان کی حیثیت سے**

محروم رکھا گیا ہے اور ماضی کے پیغمبروں کی تعریف کی گئی ہے''
گستاخی نہیں تو اور کیا ہے۔

جو یہ کہے کہ ''انسانیت کی انتہا یہ ہے کہ پیغمبر اسلام اور انسان کے درمیان کوئی راز نہ ہو''مسلمان ایسے شخص کے ساتھ رواداری کے کیونکر متحمل ہوسکتے ہیں؟ جبکہ قرآن حکیم میں واضح طور پر صحابہ کرامؓ تک کو خبردار کیا گیا کہ ''اپنی آواز رسول اللہؐ کی آواز سے نیچی رکھیں ایسا نہ ہو کہ تمہاری آواز رسول اللہؐ کی آواز سے بلند ہو جائے اور تمہارے سارے اعمال اکارت جائیں اور تمہیں کانوں کان خبر تک نہ ہو''اس قرآنی حکم کے بعد صحابہؓ تک کانپ گئے اور حضرت عمرؓ جیسی جید شخصیت نے بھی جن کا شمار عشرہ مبشرہ میں ہوتا ہے اپنی آواز کے قدرتی طور پر بلند ہونے کی بنا پر مسجد نبویؐ میں نماز سے پہلے آنا ہی چھوڑ دیا وہ اس وقت مسجد میں داخل ہوتے جب تکبیر پڑھی جا چکی ہوتی اور رسالت مآبؐ اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھ چکے ہوتے۔ سلام پھیرنے کے ساتھ ہی حضرت عمرؓ مسجد سے فوراً نکل جاتے۔ رسالت مآبؐ کو آخر پوچھنا پڑا کہ عمرؓ کو کیا ہوا وہ کیوں نظر نہیں آتے؟ جب سرکار دو عالمؐ کو بتایا گیا کہ حضرت عمرؓ قرآن کی اس آیت کے نازل ہونے کے بعد ڈر گئے جس میں رسولؐ کی آواز سے کسی کی آواز بلند ہونے پر اس کے اعمال اکارت کردیئے جانے کی تنبیہ کی گئی ہے چونکہ حضرت عمرؓ کی آواز قدرتی طور پر بلند ہے انہیں خدشہ ہے کہ جب بھی وہ بولیں گے تو ان کی آواز سرکارؐ کی آواز سے اونچی ہو گی اس لئے وہ رسالت مآبؐ کا سامنا کرنے سے کترانے لگے ہیں اور نماز شروع ہونے کے بعد مسجد پہنچتے ہیں اور سرکارؐ کے سلام پھیرتے ہی فوراً جماعت سے اٹھ کر مسجد سے باہر چلے جاتے ہیں جس پر رحمت اللعالمینؐ نے حضرت عمرؓ کو کمال شفقت سے ایسا کرنے سے روک دیا۔

قرآن حکیم میں ایک ایسی آیت بھی موجود ہے جس کے ذریعے اللہ تعالیٰ

نے مقامِ خاتم النبینؐ بطور خاص واضح کیا ہے۔ قرآن میں بے شمار رسولوں کا ذکر آیا ہے لیکن کسی بھی نبی کے احترام اور مقام کے بارے میں اس انداز سے احتیاط اور تخصیص روا نہیں رکھی گئی جس کا مظاہرہ خالق کائنات نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کیلئے قرآن پاک میں کیا ہے۔ مقام محمد ﷺ واضح کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرامؓ کیلئے قرآن حکیم میں یہ لازم قرار دیا تھا کہ وہ سرور کائنات ﷺ سے مخاطب ہونے اور بات کرنے سے قبل اس کی زکوٰۃ اور صدقہ دیا کریں' جبکہ سرکار دوعالم ﷺ کا نام لینے سے قبل ان پر درود بھیجنا بھی اللہ رب العزت قرآن حکیم میں لازم قرار دے چکا تھا۔ رسالت مآب ﷺ سے مخاطب ہونے کے لیے زکوٰۃ کی ادائیگی کی آیت نازل ہونے کے بعد صحابہ کرامؓ کو تین دن تک چپ لگی رہی اور کسی کو بھی سرکار دوعالم ﷺ سے بات کرنے کی ہمت نہ ہوسکی۔ اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ صحابہ کرامؓ زکوٰۃ اور صدقے کی ادائیگی کے قابل نہیں تھے یا بہت زیادہ غریب تھے' بلکہ اس کی وجہ محمد مصطفیٰ ﷺ کے جلال سے ان کا ڈر جانا تھا۔ کسی بھی دوسرے نبی کے ساتھ اللہ رب العزت نے یہ تخصیصی طرز عمل اختیار نہیں کیا تھا۔ تین دن کی خاموشی کے بعد حضرت علیؓ ہی وہ واحد شخصیت تھے جنہیں اس منفرد فرمان الٰہی پر عمل کرنے کی سعادت نصیب ہوئی۔ انہوں نے زکوٰۃ وصدقے کا نذرانہ صحابہ کرامؓ کی موجودگی میں رسالت مآبؐ کے سامنے رکھا اور پھر ان سے مخاطب ہونے کی سعادت حاصل کی۔ اس کے بعد اللہ رب العزت نے رحمت للعالمین ﷺ کی امت کے ساتھ بے پایاں شفقت اور بے چینی دیکھ کر اس آیت کا اطلاق منسوخ فرمادیا۔

نبی کریم ﷺ جیسا بننے کی کوشش کرنے سے صحابہ کرامؓ تک کو رسالت مآب ﷺ نے خود منع فرمایا۔ سرکار دوعالم ﷺ نے اس وقت صحابہ کرامؓ کی سرزنش فرمائی جب انہوں نے رسالت مآب ﷺ کو سحری وافطاری کئے

بغیر تسلسل کے ساتھ روزے رکھتے دیکھ کر ان جیسا بننے کی کوشش کی اور سحر و افطار کے بغیر خود بھی روزے رکھنے شروع کر دیئے۔ دوسرے ہی دن مسجد نبویؐ میں نمازیوں کی تعداد میں کمی دیکھ کر رحمت اللعالمین ﷺ نے صحابہؓ سے اس کی وجہ پوچھی تو پتہ چلا کہ صحابہ کرامؓ رسول اللہ ﷺ کی طرح روزے رکھ کر اتنے کمزور ہو چکے ہیں کہ ان میں مسجد نبویؐ آنے کی ہمت اور صلاحیت باقی نہیں رہی۔ وہ کمزوری اور نقاہت کی بنا پر چلنے پھرنے کے قابل نہیں رہے۔ اس پر سرکار دو عالم ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو سب کے سامنے تنبیہہ کی اور فرمایا تم میرے جیسا بننے کی کوشش کر رہے ہو، خبردار ایسا مت کرنا تمہیں کیا پتہ اللہ میری سحری و افطاری کا انتظام کہاں سے اور کیسے کرتا ہے۔ رسالت مآب ﷺ کی جانب سے صحابہ کرامؓ کو ان جیسا بننے سے روک دیئے جانے کے واضح حکم کے بعد بھی اگر چودہ سو سال بعد کوئی سرپھرا عدالت میں رسولؐ کے مثل ہونے کے دعوے پر مصر رہے تو عدالت اس کے بارے میں کس نتیجے پر پہنچے گی۔ ان واضح احکامات کی روشنی میں ایک کلمہ گو جج کیونکر کسی چرب زبان سے رعایت کرنے کا متحمل ہو سکتا ہے جبکہ تمام علماء کرام، مفسرین و محدثین اور اولیاء کرام اس بات پر متفق ہیں کہ تمام صحابہ کرامؓ اہل بیت ملکر بھی نبی نہیں بن سکتے اور اسی طرح تمام نبی مل کر بھی خاتم النبیینؐ اور رحمت اللعالمین ﷺ جیسے نہیں بن سکتے۔ ایسی صورت میں کذاب کا مثل رسولؐ ہونے کے دعوے کو کون قبول کر سکتا ہے۔ فاضل جج نے تو اپنے فیصلے میں کذاب کی ہرزہ سرائی کو مسترد کرتے ہوئے کہا ہے کہ تمام پیغمبر مل کر بھی محمد مصطفیٰ ﷺ نہیں بن سکتے۔

جو شخص عدالت کے اندر توہین رسالت کے رویے پر قائم رہے اور اپنی خلافت عظمیٰ کا سرٹیفکیٹ عدالت کے روبرو پیش کر دے تو وہ یقیناً سزا کا مرتکب ٹھہرے گا۔

آج کے دور میں اگر کوئی شخص کسی وزیراعظم یا دیگر حکومتی عہدے دار کا جعلی خط لیکر لوگوں کو مرعوب کرتا پھرے' ان پر رعب ڈالے اور بلیک میلنگ کے ذریعے مفادات حاصل کرے اسے جعل ساز قرار دے کر اس پر تعزیر نافذ کی جاتی ہے لیکن نام نہاد روشن خیالوں کو کذاب کی جانب سے سیشن جج لاہور کی عدالت میں رسالت مآب ﷺ کی طرف سے جاری کیا جانیوالا خلافت عظمٰی کا جعلی سرٹیفکیٹ پیش کرنے پر دی جانیوالی سزا پر اعتراض ہے۔ یہ لوگ اس حوالے سے معترض ہیں کہ عدالت نبوت اور خلافت کے درمیان فرق نہیں سمجھ سکی۔ ان حلقوں کی خواہش تھی کہ عدالت کو کذاب کی جانب سے جعلی خلافت عظمٰی کے نام نہاد سرٹیفکیٹ پر مہر توثیق ثبت کرنا چاہیے تھی۔ اگر کسی ضلعی افسر کے جعلی خط کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے والے شخص کو جعل سازی اور اس افسر کی توہین کا مرتکب قرار دے کر سزا دی جاسکتی ہے تو رحمت اللعالمین ﷺ کے نام سے عدالت میں پیش کی جانیوالی خلافت عظمٰی کی جعلی دستاویز پر ملزم کو سزا کیوں نہ دی جائے۔

کذاب نے ایک جانب تو رسالت مآب ﷺ پر بہتان باندھا۔ انہوں نے اسے خلافت عظمٰی ہی عطا نہیں کی بلکہ اس کا انگریزی میں سرٹیفکیٹ بھی ایسا جاری کیا جس میں کذاب کے نام پر لکھے ہوئے ﷺ کے لئے مخفف حرف ''ص'' مٹانے کیلئے فلوئیڈ استعمال کرنا پڑا۔ یہی نہیں کذاب نے کہا کہ اس سرٹیفکیٹ میں اس کیلئے امام کا لفظ بھی رسالت مآب ﷺ کی جانب سے لکھا گیا ہے۔ یعنی خلافت عظمٰی کے ساتھ ساتھ رسالت مآب ﷺ نے اسے امامت بھی عطا کر دی۔

کذاب کا سارا ڈھونگ ذاتی شہرت اور مذہب سے وابستگی رکھنے والے افراد کے جذبات کو ابھار کر ان سے رقوم بٹورنے اور مالی مفادات حاصل کرنے

کے سوااور کچھ نہیں تھا جس کا ثبوت عدالت میں استغاثے کے گواہ محمد علی ابو بکر کی شہادت سے کھل کر سامنے آیا۔ کذاب نے محمد علی ابو بکر سے 54 لاکھ روپے کے قریب رقم بٹوری اس میں سے کچھ رقم واپس کر دی اور کچھ ابھی تک واجب الادا ہے۔ ایسا شخص جس کی آمدنی کا خود اس کے بقول واحد ذریعہ فوج کے ریٹائرڈ کیپٹن کی حیثیت سے ملنے والی پنشن تھی ریٹائرمنٹ کے بعد کیونکر عیش و عشرت کی زندگی بسر کر سکتا ہے اور اسلام آباد' کراچی اور لاہور آنے جانے کیلئے ہوائی سفر کے اخراجات کا کیونکر متحمل ہو سکتا ہے۔ کذاب نے اپنے بیان میں خود اعتراف کیا کہ مدینہ منورہ میں اس کا کپڑے کا کاروبار ہے جس میں اس نے 24 لاکھ روپے کی سرمایہ کاری کر رکھی ہے۔ آخر یہ رقم اس کے پاس کہاں سے آئی؟

**نوٹ:۔ کذاب کو فوج سے نکال دیا گیا تھا اور اسے کسی قسم کی کوئی مراعات فوج سے نکالتے وقت نہیں دی گئی تھیں کیونکہ یہ اخلاقی جرم میں فوج سے نکالا گیا تھا۔ ثبوت کے لیے آرمی کے کاغذات اور ریکارڈ کا عکس آئندہ صفحات میں دیکھا جا سکتا ہے۔**

## کذاب نے خود اپنے خلاف گواہی دی:

اللہ نے اس مقدمے میں اپنی قدرت کا انوکھا مظاہرہ کیا۔ روز قیامت کے بارے میں تو اس کا فرمان موجود ہے کہ قیامت کے دن انسان کے اعمال کی گواہی خود اس کے ہاتھ پاؤں اور اعضاء دینگے لیکن اس مقدمے میں اللہ رب العزت نے روز جزا کی طرح خود کذاب سے خود اس کے خلاف گواہی دلوائی۔ اس نے اپنے ہاتھوں سے ویڈیو کیسٹ عدالت میں پیش کیا جس سے عدالت کو استغاثہ کی طرف سے پیش کئے جانیوالے آڈیو ویڈیو کیسٹوں کے موازنے کا موقع ملا حالانکہ تفتیش کے دوران کاذب ان سمعی و بصری کیسٹوں کے موازنے کیلئے اپنی آواز

ریکارڈ کرانے سے انکار کر چکا تھا پھر اس نے صحیح بخاری کی تحفے سے متعلق حدیث کا حوالہ دیکر اس کی حد بھی اپنے آپ پر خود ہی نافذ کر لی۔ اس کی زبان اس کے خلاف بار بار گواہی دیتی رہی۔ کذاب نے اپنے بیان میں اعتراف کیا کہ اسے انگریزی، اردو، عربی اور فارسی سے واجبی سی واقفیت ہے لیکن وہ رسالت مآبؐ کی جانب سے خلافت عظمیٰ کا مبینہ سرٹیفکیٹ انگریزی میں پیش کر بیٹھا اور جب عدالت نے اس سے سرٹیفکیٹ میں تحریر بعض انگریزی الفاظ کا مطلب پوچھا تو وہ مطلب بیان نہیں کر سکا اور اس نے سوال کے جواب میں انگریزی کے وہی الفاظ دہرا دیئے جو سرٹیفکیٹ میں تحریر تھے۔

آیاتِ قرآنی کو شر انگیز قرار دیا:

کذاب نے عربی زبان سے اپنی عدم واقفیت کے باوجود قرآن کی آیت کے نعوذ باللہ شر انگیز ہونے کا عدالت میں نہایت فخر سے تذکرہ کیا اور اس نے قرآن کے تمام تراجم کے غلط ہونے اور بعض آیات کے شر انگیز ہونے پر اصرار کر کے اپنے مردود ہونے پر مہر ثبت کر دی۔ اس نے اس سرٹیفکیٹ کے حوالے سے اللہ، اس کے رسولؐ اور قرآنی آیات کا مذاق اڑانے کی جو کوشش کی اس کے بعد وہ کسی نرمی اور رعایت کا مستحق نہیں۔ کیونکہ اللہ نے سورۃ توبہ کی آیات نمبر 65 اور 66 ایسے ہی مرتدوں اور کافروں کے بارے میں نازل فرمائی ہیں۔ فاضل جج نے بھی اپنے فیصلے میں ان ہی آیات کا حوالہ دیا ہے۔ ان آیات کا ترجمہ یوں ہے۔

آیت نمبر 65 ''اگر تم ان سے پوچھو تو کہیں گے کہ ہم تو یونہی بات چیت اور دل لگی کر رہے تھے تم ان سے کہو کیا تم خدا، اس کی آیات اور اس کے رسولؐ سے ہنسی کرتے ہو''

آیت نمبر 66 ''اب بہانے مت تراشو تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو چکے

ہو اگر ہم تم میں سے ایک گروہ کو معاف بھی کر دیں تو دوسرے گروہ کو ضرور سزا دیں گے کیونکہ وہ مجرم ہے"

کذاب نے عدالت میں جس ڈھٹائی کے ساتھ سرکار دو عالم ﷺ کی توہین کی، عدالت کے اندر اپنے وکیل کو قرآن دیتے ہوئے جس اشتعال انگیز طریقے سے اس نے قرآن مجید کو میز پر پٹخا، جس طرح کذاب نے رسالت مآبؐ سے اپنی مشابہت، ان کا عکس ہونے، انسان اور رسول کے درمیان کوئی راز نہ ہونے اور حضرت محمد ﷺ جیسا ہونے کو عین اسلام قرار دیا، کذاب کے اس عمل کے بعد استغاثہ کی شہادتوں پر غور کرنے کی بھی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ عدالت کے اندر کذاب یوسف کے اپنے طرز عمل سے اس کے خلاف الزامات ثابت ہو جاتے ہیں۔ اور اس کے اندر کے شر کی کھل کر نشاندہی ہوتی ہے۔ سیشن جج لاہور

دین پر اپنی رسائی پر اتراتے ہوئے اس نے قرآن میں "روح الامین" اور بعض دوسرے الفاظ سے مراد ذات رسالت مآب ﷺ قرار دیا، کیونکہ بقول اس کے مسجد نبوی کے بیرونی دروازوں میں سے بعض دروازوں پر اس نے اسماء النبی کی حیثیت سے یہ الفاظ لکھے دیکھے تھے اگر اللہ کی رحمت اسے میسر آئی ہوتی تو وہ ان دروازوں کے اندر بھی داخل ہو پاتا لیکن اسے یہ سعادت حاصل نہیں ہو سکی۔

## حضرت ابو لبابہؓ کی توبہ کا واقعہ:

اگر یوسف کو مسجد نبوی میں داخل ہونے کا معنوی اور حقیقی موقع ملا ہوتا تو روضہ اقدسؐ کے انتہائی قریب مغرب کی جانب وہ ستون ابو لبابہ کی حقیقت سے

بھی آگاہ ہو سکتا تھا۔ اس ستون کو ستون توبہ کا نام بھی دیا جاتا ہے۔ اس ستون کی حقیقت یہ ہے کہ ایک صحابی حضرت ابو لبابہؓ سے کوئی غلطی، خطا یا گناہ سرزد ہو گیا۔ جس کی نوعیت کچھ ایسی تھی کہ انہوں نے اس کا کسی کے سامنے اظہار کرنے اور معافی مانگنے کی بجائے خود کو سزا دینے کا فیصلہ کیا۔ وہ اپنے نوجوان بیٹے کے ہمراہ کھجور کے درخت کا کئی فٹ لمبا تنا کندھوں پر اٹھائے رات کے اندھیرے میں مسجد نبوی پہنچے۔ زمین کی کھدائی کے لئے کدال اور کچھ رسیاں ان کے پاس تھیں۔ باپ بیٹے دونوں نے مل کر نہایت آہستگی اور خاموشی سے حجرہ عائشہؓ کے بالکل دروازے کے قریب چند فٹ کے فاصلے پر گڑھا کھودنا شروع کر دیا۔ یہی حجرہ عائشہؓ اب روضہ رسولؐ ہے۔ گڑھا کھودنے کے بعد کھجور کے تنے کو کافی گہرائی تک زمین میں دبایا گیا۔ مٹی سے وہ جگہ پھر سخت کی گئی اور حضرت ابولبابہؓ نے باہر کی جانب باقی کئی فٹ لمبے کھجور کے تنے کے ساتھ خود کو کھڑا کر کے اپنے بیٹے کو حکم دیا کہ انؓ کو اس درخت کے ساتھ باندھ دیا جائے۔ ساتھ ہی انہوں نے ایک دوسری رسی سے اپنے ہاتھ بھی پیچھے کی جانب بندھوا لئے۔ والد کی ہدایت پر بیٹا گھر چلا گیا۔ صبح جب رسالت مآبؐ نماز کے لئے حجرے سے باہر تشریف لائے تو انہوں نے ابو لبابہؓ کو دیکھا۔ سرکار نے ان سے اس حرکت کی وجہ پوچھی تو انہوں نے خطا سرزد ہو جانے کے بارے میں عرض کیا۔ ساتھ ہی یہ بھی بتایا کہ انہوں نے اپنے آپ کو خود سزا دینے کے لئے اللہ کے سپرد کر دیا ہے۔

رسالت مآب ﷺ نے حضرت ابو لبابہؓ کا اعتراف سننے کے بعد فرمایا:
''ابو لبابہؓ کوئی غلطی ہو گئی تھی تو میرے پاس چلے آتے، میں اللہ سے معافی دلوا دیتا۔ اب تم نے اپنا معاملہ براہ راست اللہ کے سپرد کر دیا ہے تو بھگتو۔'' رسالت مآب ﷺ نے صحابہؓ کو حکم دیا کہ انہیں اسی طرح بندھا رہنے

دیا جائے۔ صرف رفع حاجت اور نماز کی ادائیگی کیلئے کھولا جائے۔ ان کے پیچھے کی جانب بندھے ہوئے ہاتھ صرف ان وقت کھولے جائیں جب ابو لبابہؓ کو انتہائی بھوک اور پیاس لگی ہو۔ صحابہؓ جب حضرت ابولبابہؓ کو کھولتے تو پہلے سر کار دو عالمؐ سے اجازت حاصل کرتے۔ نماز کے لئے بھی سر کارؐ کی اجازت سے انہیں کھولا جاتا۔ پھر فوراً ہی رسالت مآبؐ ابو لبابہؓ کو ستون سے بندھوا دیتے۔ جب حضرت ابولبابہؓ کو ستون سے بندھے تین دن ہو گئے تو اچانک سر کار دو عالمؐ نے صحابہؓ کو حکم دیا کہ ابولبابہؓ کو کھول دیا جائے۔ اس وقت کسی نماز کا وقت تھا' نہ ابولبابہؓ نے رفع حاجت یا کھانے پینے کی کسی ضرورت کا اظہار کیا تھا۔ صحابہ کرامؓ کی سوالیہ نظروں کو دیکھ کر رسالت مآب ﷺ نے فرمایا ابولبابہؓ کو کھول دو' اس کی توبہ اللہ رب العزت نے قبول فرمالی ہے۔ بعد میں کھجور کا یہ تنا مقام توبہ کی حیثیت سے صحابہ کرامؓ میں مشہور ہو گیا اور جب مسجد نبوی کافی عرصے بعد تعمیر ہوئی تو اس تنے کی جگہ ایک پختہ ستون تعمیر کر دیا گیا' جسے آج تک ستون توبہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ شہر نبویؐ کے مسافر اور حاضرین دربار نبویؐ اسی ستون سے لپٹ کر رسالت مآب ﷺ کے توسط سے اللہ رب العزت کے روبرو اپنے گناہوں کا اعتراف اور آئندہ گناہوں سے اجتناب کا عہد کر کے اللہ رب العزت سے توبہ کی قبولیت کے خواست گار ہوتے ہیں۔

کراچی میں جب مولانا شاہ احمد نورانیؒ سے میں نے کذاب یوسف کی گستاخی کا ذکر کیا تو انہوں نے ساری بات سن کر کہا کہ مقدمہ درج ہو چکا ہے اور ساری باتیں چھوڑ کر مقدمے کی پیروی کریں اور پھر ایک مصرعہ پڑھا تھا۔

باخدا دیوانہ باش وبا محمدؐ ہوشیار

جس کا مطلب اور خلاصہ یہ ہے کہ عشق الٰہی میں تو دیوانوں جیسا رویہ اور طرز عمل برداشت کیا جا سکتا ہے لیکن عشق محمد ﷺ میں ایسا طرز عمل گستاخی

کہلاتا ہے۔ اسی لیے لوگ بیت اللہ میں اور میدان عرفات میں دیوانہ وار صدا لگاتے ہیں اور چیخ چیخ کر معافی مانگتے کھلے عام نظر آتے ہیں اللہ کو ''تو'' اور ''تم'' کہہ کر مخاطب کیا جا سکتا ہے لیکن سرکار مدینہ کے لیے یہ طرز تخاطب اختیار کرنا بھی گویا بے ادبی کے مترادف ہے۔ اسی بنا پر جب بیت اللہ اور میدان عرفات میں چیخ چیخ کر آسمان سر پر اٹھانے والوں کو جونہی مدینہ پہنچ کر سرکار دو عالم ﷺ کی بارگاہ میں حاضری کی سعادت نصیب ہوتی ہے تو عشق محمد ﷺ اور شفقت نبوی سے سرشار یہی لوگ آداب نبویؐ کے ایسے پابند ہو جاتے ہیں کہ روضہ اقدس کے سامنے کھڑے ہو کر انتہائی وارفتگی کے عالم میں اس انداز میں اپنی سسکیوں پر قابو پاتے نظر آتے ہیں کہ ان کے چہرے' داڑھیاں اور دامن آنکھوں سے بہنے والے آنسوؤں کی جھڑی سے تر ہو چکے ہوتے ہیں لیکن یہ بارگاہ رسالت ﷺ میں اپنی آواز محض اس بنا پر دبائے رکھتے ہیں کہ مبادا یہ گستاخی ہو۔

## ایک لڑکی کو اس کے شوہر کے طلاق دلوانے کے حوالے سے مریدوں کو لکھے گئے نہایت ہی اہم خط کا مکمل متن جو کذاب کی خرافات کی مکمل عکاسی کرتا ہے۔

کذاب یوسف کا اپنے مریدوں کے نام 15 جولائی 1994ء کو لکھے گئے خط کا عکس اور مکمل متن قارئین کیلئے پیش کیا جا رہا ہے اس خط کا پس منظر کچھ اس طرح سے ہے کہ کراچی کی ایک شادی شدہ لیڈی ڈاکٹر اس ملعون کو پسند آ گئی اس نے مختلف حربوں سے اسے اپنے اثر میں لے لیا' پھر اس کے شوہر' سسر اور لڑکی کے باپ کو مجبور کیا کہ دونوں میاں بیوی میں علیحدگی ہو جائے تا کہ اس لیڈی ڈاکٹر کی باقی زندگی (نعوذ باللہ) حضور کی ہمر کابی میں گزرے۔

اس خط کے آخری جملے بہت اہم ہیں۔ ان جملوں میں ملعون یوسف کہتا ہے کہ ''ہمیں آپ سے بہت پیار ہے یہ وہ پیار نہیں جو بشر کو بشر کے ساتھ ہوتا ہے بلکہ یہ وہ پیار ہے جو نور کو نور سے 'اللہ کو بندے سے اور رسولؐ کو غلام سے ہوتا ہے ' اس پیار کی قدر کریں۔''

نوٹ: اس خط میں خواتین و مردوں کے مکمل نام لکھنے کی بجائے ان کے ناموں کے پہلے حروف لکھے جا رہے ہیں تا کہ حقائق سے تو لوگ آگاہ ہو سکیں مگر جن کا ذکر ہے ان کے ناموں پر پردہ پڑا رہے۔ اس خط میں اسلم ملک کا ذکر ہے 'یہ وہی بریگیڈیئر (ر) اسلم ملک ہیں جو بعد میں کذاب یوسف کے خلاف توہین رسالت کے مقدمے میں پہلے گواہ بنے۔

## مریدوں کے نام کذاب کے خط کا مکمل متن

**15 جولائی 1994ء**

ہمارے بہت ہی پیارو!

السلام علیکم ورحمتہ اللہ

**Test Debriefing** آپ کے جائزے کی خاطر حاضر۔

(1) پس منظر اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے حبیب پاک کے صدقے اپنے ایک عبد خاص کو اس قابل بنادیا ہوا ہے کہ وہ ''اہل'' کو حضور پاکؐ سے ملوا سکتا ہے۔ حضور پاکؐ سے ملاقات کے بعد ہی انسانی معراج کی ابتدا ہوتی ہے۔ ان شاء اللہ ربیع الاول یوم میلاد سیدنا محمد بن عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کراچی میں ایک خوش نصیب کی آپؐ سے ملاقات ہونی ہے۔ آپ کا خاندان اچھا لگا' اس میں سے (1) اسلم شیخ' (2) لڑکی ''غ'' (3) لڑکی ''ت'' اور اس لڑکی کا شوہر ''ن'' کا انتخاب ہوا۔ (مشروط)

(2) ''غ'' آزاد ہو جاتیں تو اسی دنیا میں ان کی زندگی حضور پاکؐ کی

ہر کابی میں گزرتی' ظاہر اً ''غ'' کے شوہر ''ن'' کیلئے یہ ایک قربانی تھی اس لئے اس کا انعام آپؐ کے ساتھ ملاقات تھی۔ ''ن'' نے یہ قربانی نہیں دی اب وہ جانیں اور ان کے مرشد۔ ''غ'' سے ہم خوش ہیں' انشاءاللہ جب آزاد ہوں گی حضورؐ کے پاس ہوں گی۔ یہ آزادی انتقال سے پہلے ہوئی تو پہلے' اگر انتقال کے بعد ہوئی تو انتقال کے بعد قرب رسول کریمؐ عطا ہو گا جس کے بعد دیدار ذات حقؐ اور معراج عطا ہو گا' ان شاء اللہ۔

ہے وہی تیرے زمانے کا امام برحق
جو تجھے حاضر و موجود سے بیزار کرے

یہ ٹیسٹ قرآن حکیم سورۃ بقرہ کی آیات 151 تا 157' سورۃ التوبہ کی آیات نمبر 24` 128` 129 اور سورۃ العنکبوت کی آیت نمبر 2 کے تحت لیا گیا۔ ایسا ٹیسٹ پہلی مرتبہ نہیں' ہمیشہ سے لیا جاتا رہا ہے۔ سیدنا اسماعیل علیہ اسلام نے حکم ملنے پر اپنی بیوی کو چھوڑا' حضرت زیدؓ نے حکم ملنے پر اپنی بیوی حضرت زینبؓ کو چھوڑا اور آپ کے کراچی میں ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ شخص نے اپنے باباجی کے حکم پر اپنی نوبیاہتا بیوی کو چھوڑا...... کون سی نئی بات ہے' سمندر میں لاکھوں کروڑوں قطرے ہوتے ہیں لیکن کوئی قطرہ موتی بنتا ہے اور پہاڑوں میں کتنے پتھر ہوتے ہیں لیکن چند ایک ہیرا بنتے ہیں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے محبت' اللہ کے رسولؐ سے محبت اور مصلحت یہ دو متضاد باتیں ہیں۔ کراچی سے روانگی والے دن صبح حضرت اسلم ملک کے گھر پر ناشتہ کرتے وقت آپ کو سب کچھ واضح کیا تھا نا!

## (3) اپنے اطمینان قلب کیلئے ساری انسانیت اور سارے عالم اسلام سے قرآن کی حقیقت معلوم کریں' یہ معلوم کریں کہ سیدنا محمد بن عبداللہ اس وقت کہاں ہیں؟

## رشتے داری کی محبت دنیا تک محدود ہے جبکہ ہماری محبت ابدی ہے

سیدنا محمدؐ رسول اللہ کہاں ہیں؟ غزوہ ہند کی حقیقت کیا ہے؟ بے شمار سوالات ہیں جس سے کسی کا مقام جانچا جا سکتا ہے۔ رکوع و سجود میں سبحان ربی العظیم اور سبحان ربی الاعلیٰ کے بجائے سبحان اللہ کیوں نہیں؟ درود ابراہیمی میں ''سیدنا'' کیوں نہیں؟ پورے عالم اسلام میں یا پوری کائنات میں حضورؐ کے نائب خاص نائب اعلیٰ کون ہیں؟ جو بھی ہیں انہیں پورا قرآن تو عطا ہوا ہی ہو گا نا؟ اس سے آپ کو اپنے حضرت کا اندازہ ہو گا' ہم سے وابستہ ہوں اور کمال پر نہ پہنچیں 'یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ الحمد للہ' کیا اس جہاں میں کوئی ہے جو آپ کی ملاقات حضورؐ سے شروع کروا کر آپ کو انتہائی کمال پر پہنچا دے؟ ہمیں تو آپ سارے جہاں سے پیارے ہیں؟ ہمیں آپ سے بے انتہا محبت ہے 'رشتہ داری کی محبت اس

آپ پر بہت حملے کئے پھر بھی کامیاب نہیں ہے۔ ہم آپ کو دیکھتے رہے ہیں۔ ہم نے آپ کو بتایا تھا کہ ہمارا عہد تعلق کبھی بھی نہیں ٹوٹ سکتا" یہ کوئی پیر کے ساتھ بیعت نہیں، وہ بھی توڑی جائے تو اس کا وبال اپنے نفس پر ہوتا ہے (48:10) آپ سب ہمارے اور ہم آپ کے ہیں، غلط فہمی کو ترک کردیں، اعلیٰ منازل کیلئے اعلیٰ امتحان ہوتے ہیں۔ ارے یہاں تو کالج میں داخلہ میٹرک کے بعد ملتا ہے اور میرٹ کے مطابق ہوتا ہے۔ حضورؐ تک پہنچنے کیلئے کوئی امتحان نہ ہو؟ اس میں آپ کی بہتری ہے جو کچھ آپ کے خاندان میں ہوتا رہا اس کے پس منظر میں جو کالم لکھے ان کی نقل پیش خدمت ہے۔ ہمیں آپ سے بہت پیار ہے، یہ وہ پیار نہیں جو بشر کو بشر کے ساتھ ہوتا ہے بلکہ یہ وہ پیار ہے جو نور کو نور سے، اللہ کو بندے سے اور رسولؐ کو غلام سے ہوتا ہے اس پیار کی قدر کریں، کوئی وضاحت ہو تو ان شاء اللہ ملاقات پر

والسلام، مع الدعا آپ کا حضرت آپ کا نور۔

## کذاب یوسف کی ویڈیو کیسٹ سے چند اقتباسات

بڑی اعلیٰ محفل تھی ملائے اعلیٰ میں جو مجلس نبی کریمؐ ہوئی ہے۔ کسی عاشق نے رب کریم کو ایک بات کہہ دی کہ رب کریم یہ عجیب بات نہیں ہے کہ مسجد نبوی کتنی شاندار بنائی جارہی ہے، کتنی شاندار بن رہی ہے۔ لاکھوں کروڑوں روپے اس پر خرچ ہوگئے ہیں اس کے برعکس خود رسول اللہ جا کر کہیں تو ان کی بات یہ لوگ نہ مانیں تو آپ نے اتنا اختیار سعودی حکومت کو کیوں دیا ہوا ہے۔ رب کریم آگے سے جواب دیتے ہیں جو مالک ہوتے ہیں ان کی خدمات کیلئے خادم کام کرتے ہیں، یہ خادم ہیں حرمین شریفین کے کس کیلئے حرمین شریفین سجایا جارہا ہے۔ بارات سجائی جاتی ہے۔ دلہا بعد میں آتے ہیں دلہا کام نہیں کیا

کرتے۔ دلہا کام نہیں کیا کرتے۔ اللہ اکبر بہت خوبصورت مشاہدہ ایک سناتے ہیں۔ اسلام آباد ہے۔ جم غفیر ہے ایک نورانی صورت بیٹھی ہوئی ہے۔ اوپر لوگ پوچھتے ہیں کون ہیں آپ لوگ پوچھتے ہیں کون ہیں آپ ہاتھوں میں کنکریاں لیکر کہتے ہیں ہم وہ ہیں جن کے ہاتھوں میں کنکریاں کلمہ پڑھتی ہیں (اونچا اونچا لا الہ الا للہ کی آواز آنی شروع ہو جاتی ہے۔) کہا جہاں ہم ٹھوکر ماردیں وہاں چشمے ابل پڑیں۔ ہر طرف پانی بہنا شروع ہو جاتا ہے۔ یہ پرانی باتیں تھیں۔ استغفر اللہ میری مجال نہیں ہے کہ سیرت پاک کا ذکر کر سکوں۔ میری مجال نہیں ہے۔

میں نے تو رب کریم سے درخواست کی تھی کہ یہ زبان حاضر ہے۔ اس زبان پر آپ اپنے محبوب کی باتیں خود کریں۔

بھئی سیرت تو ان کی لکھی جاتی ہے جو ایک خاص وقت تک آئے ہوں اور چلے گئے ہوں جن کا ہر لمحہ ایک نئی جلوہ گری دکھارہا ہو۔ میں ان کی سیرت کیسے لکھوں۔ آپ مجھے بتائیں میں سپر سونک کی تصویر لینا چاہتا ہوں۔ میں کیمرہ لیکر کھڑا ہو گیا ہوں ابھی میرا کیمرہ سیٹ نہیں ہوا وہ آگے نکل گیا ہے۔ ''کل یومٍ ھوَ فی شان'' ہر ہر لمحہ وہ نئی جلوہ گری سے جلوہ گر ہو رہے ہیں۔

اس مسکین نے تو ان کو دیکھ کر یہی اعتراف کیا ہے۔ جب سے آپ کو دیکھا ہے عالم نو دیکھا ہے۔ مرحلہ طے نہ ہوا آپ کی شناسائی کا' یاد رکھئے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہم نے چلے جانا تھا یہاں سے ایک دو دن کے بعد لیکن اپنے پیاروں کیلئے پروگرام بدلا ہے۔ اگلا جمعہ 9 ربیع الاول ہے۔ یہ کائنات کا خاص ترین دن ہے۔ ہماری تحقیق کے مطابق 12 ربیع الاول نہیں ہے' 9 ربیع الاول ہے۔ سرکاری طور پر جو مرضی کریں ہمارے تو ہر ہر لمحہ ہیں اور 9 ربیع الاول اس لئے اہم ہے کہ پہلی دفعہ ذات حق نے فیصلہ کیا زمین پر ہمیشہ کیلئے آنے کا یہ نقطہ آغاز کس کا ہے۔ ذات حق سبحانہ وتعالیٰ کا اپنی توفیق کے مطابق 9 ربیع الاول کو لڈو

تقسیم کیجیۓ گا۔ کسی کا بیٹا ہو جاتا ہے تو وہ خوشی مناتا ہے۔ ہم ان شاء اللہ یہاں بیٹھ کر خوشی منائیں گے اور ہمیشہ کی طرح ہماری بھی درخواست ہو گی کہ نہ تو ہمیں لڈوؤں سے غرض ہے نہ تقریر سے غرض ہے وہ تو پھول بن کر آئیں گے اور ہر طرف پھول ہی پھول بکھیر دیں گے۔ پر رب کریم آپ خود موجود ہوں' یہاں پر ذات حق آپ خود موجود ہوں۔ آقا کہہ لیں یا کچھ کہہ لیں خود ہماری اس مسکین کی محفل میں موجود ہوں۔

اِذقَالَ رَبکَ لِلمَلٰئکَتہِ اِنّی جَاعِل فِی الاَرضِ خَلِیفَه

یہ بات آقائے دو جہاں سنا رہے ہیں ۔ حضور سیدنا محمد مصطفیٰ الصلوٰۃ والسلام کے صدقے ۔ آیئے آپ کو Observe کریں۔ آپ ہیں ملائکہ میں آتا ہوں کہتا ہوں بولیں اس کے منہ سے وہ بولے۔

آپ کے رب نے کہا ملائکہ سے ۔ کس نے کہا' جو سامنے بیٹھا ہے اسی نے تو کہا۔ میں اس زمین میں خلیفہ بن کر جانیوالا ہوں میں بہ نفس نفیس اس دنیا میں خلیفہ بن کر جانیوالا ہوں۔ اسی طریقے سے جب مشبہ شکل بنا کر ملائکہ کو دکھا کر ملائکہ سے کہا کہ میں زمین پہ بہ نفس نفیس خلیفہ بن کر جانیوالا ہوں۔ انہوں نے آگے سے کہا کہ زمین پر انسان فتنہ فساد مچاتا ہے۔ آگے سے جواب دیا۔ آپ نے جواب دیا جو میں جانتا ہوں تم نہیں جانتے جو میں جانتا ہوں تم نہیں جانتے۔ سین بدلا' اپنے آپ پر ایک لباس پہن کر ملائکہ آدم سمجھتے رہے حقیقت میں خود رہے کہا کہ بتاؤ سب کچھ کیا ہے چیزوں کی انتہا بتاؤ چیزوں کی ماہیت بتاؤ۔ ساری ماہیت بتائی اپنی حقیقت چھپائی حتیٰ کہ اللہ کو کہنا پڑا۔ سورہ مائدہ کہ اے رسول کریم جو کچھ آپ ہیں بتائیں ان کو کہ آپ کے رب نے آپ کو نعمت دی ہے اس کو بتائیں کہ آپ کیا ہیں۔ کس طرح بتایا پھر کوئی جواب نہیں۔ کوئی جواب۔ ظاہری طور پر آپ کی بیوی ہیں سیدہ عائشہؓ آتی ہیں' السلام علیکم' السلام علیکم کوئی

جواب نہیں۔ السلام علیک الصلوٰۃ والسلام علیک یارسولؐ اللہ کوئی جواب نہیں۔آپ جب الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسولؐ اللہ کہتے ہیں بعض اوقات جواب نہیں آتا کیونکہ زوجہ ظاہری طور پر جھنجھوڑتی ہیں کہتے ہیں ''من انتَ ''؟ڈرجاتی ہیں کہ عربی زبان میں تو عورت کو ''من انتِ '' کہا جاتا ہے توآپ کون ہیں۔یہ ''من انتَ '' کیوں کہہ رہے ہیں وہ بھی عربی کے اتنے ماہر زیرزبر کی جہاں غلطی ہوں وہاں مستی ہوتی ہے غلطی نہیں ہوتی ڈر گئیں کہتی ہیں عائشہ ' کہتے ہیں کون عائشہ ؟ کہتی ہیں عائشہ بنت ابی بکرؓ کہتے ہیں کون ابی بکرؓ' ذرادل تھام کر بیٹھئے گا عائشہؓ زوجہ محمدؐ کہتے ہیں کون محمدؐ' ظاہری ظاہری انداز بھی ہیں اور ظاہری رشتہ دار بھی ہیں۔ داماد ہیں سسر ہیں ابو بکرؓ دونوں کو لے آتی ہیں وہ کہتے ہیں ہمراہ رہیں تھوڑے ''من انت '' آپ کون ہیں۔اب وہ ''انا احمد بلا میم انا احمد بلا میم '' آگے بولنے والی بات نہیں ہے۔یارو دیکھو تو سہی کہاں کہاں اشارے ہیں۔اگر تو محمد رسول اللہ غیر ہیں تو اللہ ان کا انعام بتائیں۔اگر انعام نہیں دے رہے تو ان کو وہ کون ہیں۔یا اللہ دلیل دے نہیں سکتے ہم رمز ہے اپنے پیاروں کو ہم نے دینی ہے یہ چیز تحفہ یہ ہمارا چیلنج ہے۔ کس کی وجہ سے ؟رب کریم کی عطا کی وجہ سے کسی کو کوئی حق نہیں ہے کہ رسول اللہ کہلائے۔ اللہ نے یہ نہیں کہا تھا کہ ہم جانے والے ہیں۔ کہا تھا ہم میں ایک ایک خلیفہ ہے 'اللہ کا خلیفہ ایک ہے وہ خلیفہ ' کیا وہ جن کا خلیفہ ہے ان جیسا نہ ہو۔ علماء کرام بتائیں مجھے کوئی دلیل کہ سورہ اشراق کی آیت نمبر **11** میں جواب لکھا ہے۔

یادرکھئے آپ مبارک لوگ ہیں آپ بہت مبارک لوگ ہیں۔ محمد مصطفیؐ کی جلوہ گری جوفی زمانہ ہے کبھی تھی نہ کبھی ہو گی۔یہ نہایت اپنے عروج پر ہے۔ ہم سب خوش نصیب ہیں

کہ اس دور میں پیدا ہوئے۔ انسانی معراج انتہا پر چل رہی ہے۔

ایک بات یاد رہے لطف بہت آتا ہے۔ آپ سب سے میں درخواست کروں گا کوئی پیچھے نہ ہو میرے اس مسکین کی بات آپ اس لئے نہ مانیں کہ اس مسکین سے آپ کو محبت ہے۔ آج ہم نے بات وہ ماننی ہے۔ یہ فیصلہ کرلیں جو قرآن کہہ رہا ہے اور القرآن کے صدقے کہہ رہا ہے اور القرآن کی برکت سے کہہ رہا ہے۔ رب کریم سے دعا ہے کہ اے رب کریم بر نگ رسالت کی زبان پر بولیں اور بر نگ صحابہ یہ سب پیارے نہیں کوئی غلطی نہ میں کروں نہ یہ سنیں۔

بہترین بہترین انبیاء، جز محمدؐ نیست در ارض و سماں

انبیاء اور تمام میں ان کے سردار بھی ہیں اور بہترین بھی ہیں۔ آسمان کھنگال کر دیکھ لو، زمین و آسمان کھنگال کر دیکھ لو، محمدؐ کے سوا کچھ نہیں ہے۔ سمجھ آئی۔ پانی اپنی رہانہ، یہ اللہ سبحانہ و تعالیٰ کی اپنی جلوہ گری ہے۔ کہیں وہ مرشد کہلائی کہیں پیر کہلائی، کہیں قطب کہلائی کہیں نبی کہلائی کہیں محمدؐ کہلائی۔ ذات حق سبحانہ و تعالیٰ سے محبت کب ہو گی اے اللہ مجھے آپ سے بڑا پیار ہے، اے اللہ مجھے آپ سے بڑا پیار ہے۔ اے اللہ میں آپ پر نثار ہوں، اے اللہ میں آپ پر قربان ہوں، اے اللہ میں آپ پر واری ہوں، کون نہیں کہہ سکتا بھئی محبت کا پتہ اس وقت چلتا ہے۔ اللہ خود آجائے میرے سامنے میرے جیسا بن کر میرے سامنے میرے جیسا بن کر آئے میں اپنی بکریوں کا دودھ اس کو پلاؤں پھر اس کے جوتے سیدھے کروں، ایک لمحے کیلئے میرے ذمے یہ بات آئے، میں میں ہوں وہ وہ ہے جب اللہ میرے سامنے میرے جیسا بن کر آجائے تو پھر بات ہوتی ہے، میں چھوٹے سے بچے پر جو نزول ہوا آپ کو سناتا ہوں۔ اس بچہ کی عمر بمشکل پانچ سال ہو گی۔ وہ پوچھتا ہے اپنی ماں سے اللہ کدھر ہے۔ میں اس سے پیار کرنا چاہتا ہوں۔ ذرا غور سے سنئے گا۔ چھوٹے سے بچے کی معرفت، اللہ کدھر ہے، میں اس

سے پیار کرنا چاہتا ہوں۔ ماں نے کہا اللہ ہر جگہ ہے' ہر طرف ہے تو اس نے ایک قدم آگے بڑھایا۔ بولا میری اللہ سے ٹکر ہو گئی ہے' ہوئی نہیں ہے' تو کدھر ہے اللہ مجھے محسوس کرو' ارے چھوٹے سے بچے کی زبان سے نکلا اللہ کدھر ہے میں پیار کرنا چاہتا ہوں' ظاہری ...... خود ...... پھر وہ والدہ ہم سے وابستہ ہیں۔ انہوں نے ہم سے پوچھا کہ کیا اسے جواب دوں۔ میں نے کہا اسے اللہ سے ملوائیں کہا کہ وہ کیسے ملوائیں میں نے کہا جیسے ہی اسے بھوک لگے اس کے پاس دودھ لے کر جایئے اسے کہیں اللہ نے بھیجا ہے۔ وہ کہے کیسے اللہ نے بھیجا ہے تو کہیں اللہ نہ ہوتا تو میں تمہارے لئے دودھ کیسے لیکر آتی۔ وہی تو پیار کر رہا ہے' وہ لپٹ گیا اور اپنی ماں کو چومتا چومتا کہنے لگا میں اپنی ماں کو پیار نہیں کر رہا اللہ کو پیار کر رہا ہوں۔ اب اگر آپ مزہ لیں تو گھر جا کر مزہ لیں اور یہاں بیٹھ کر سنیں۔

اور تمام عالم اس پر اٹکے ہوئے ہیں۔ کیا کہہ دیا کہ اِنَا اَرسلنک شاھدا آپ تو سمجھ گئے نا "**اِنَّا اَرسَلنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبشِرًاوَّ نَذِیرًا**" یہ کوئی بشر نہیں ہے۔

ہم نے آپ کو بھیجا ہے جو کچھ آپ نے دیکھا ہے وہ بیان کرنے کیلئے۔ جو مان جائیں انہیں خوشخبری دینے کیلئے' جو نہ مانیں انہیں خبردار کرنے کیلئے کس لئے؟

یہ ماننا کہ اللہ ہے یعنی اللہ پر ایمان لاؤ' ایمان باللہ ہے اللہ کے ساتھ ایمان لاؤ۔ عاشق کیلئے تصور پیدا کیا ہے کہ ادھر نہیں ادھر ہے۔ اللہ ...... اللہ کے ساتھ ایمان لاؤ اور کہو اللہ اللہ آپ ہی ہو۔ جب سر تاپا اللہ ہی اللہ رہ جائے گا اور رسول ہی ...... اور اس کے مشبہ شکل پر ایمان لے آؤ۔

**تومنوا باللهِ وَرَسُولِهٖ وتؤذروهُ وتوقروهُ وتسبحوهُ بكرةً واصيلاً** ہے نا عجیب ایک بات میں اٹکے ہوئے ہیں' تمام تفسیریں اٹھا کر دیکھ لیں جو بھی دیکھیں

اللہ پر ایمان لاؤ اور اللہ کے رسول پر ایمان لاؤ' اس کے رسولؐ کی ہر لحاظ سے حمایت کرو اور ان کا ادب کرو۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی تسبیح کرو۔ یہ تو اللہ اور ہے' یہ چکر کیا بن گیا' کہاں لکھا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی تسبیح کرو' کہتا ہے صبح و شام اس کی تسبیح کرو' سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ آپ کسی کو دیکھ لیں۔ جھوٹ نہیں بولنا' کلچر کے پریشر کے تحت ہم لکھیں گے کہ اللہ کی تسبیح صبح شام کیا کرو لیکن یقین کریں میں اپنا سچ بتاتا ہوں مجھے تو جس سے محبت ہے میں اسے صبح و شام یاد کروں گا۔

**مجھے اپنے شعور کی ابتدا یاد ہے جب میں بچہ تھا مجھے ماں باپ کے سوا کچھ نظر ہی نہیں آتا تھا۔ میں صبح و شام ان کو یاد کرتا تھا۔ بڑا ہوا تو صبح شام میری بیوی مجھے یاد آتی تھی۔ اپنی منگیتر یاد آتی تھی۔ LOVE LETTER ان کو لکھا کرتا تھا۔ بڑی مشکل سے نماز پڑھا کرتا تھا۔ میں آپ کو بتاؤں اللہ اللہ ہے۔ ٹھیک ہے پر پریکٹیکل محبت اس سے ہوتی ہے جو سامنے ہو**

ہم نے آپ کو بھیجا ہے' یہ اچھی بات ہے۔ یہ کون ہے بھئی آپ کی بہن ہے آپ کی بھاوج ہے آپ کی بہو ہے' اچھا شریف لڑکا ایسے ہی تعارف کرواتا ہے اور تنہائی میں جا کر کہتا ہے ہیلو ڈارلنگ سمجھ آ گئی کہ نہیں جب آپ سے تعارف کروایا ایک نوبیاہتا جوڑا آیا تو شوہر سے پوچھا کہ یہ کون ہے' بھئی آپ کی بہو ہے ایسے ہی تعارف کروائے گا نا' بجائے ان کے کہ میری بیوی ہے۔ ادب میں تعارف ایسا ہو گا اور تنہائی میں جا کر کہے گا ہیلو ڈارلنگ یہ تو ہم آپس میں بیٹھے ہیں۔ ذرا اس کا مفہوم تو بتا دیں۔ سمجھ آ گئی اس بات کی صحیح مفہوم بتا دیں جن کے

اندر اتنا نور ہے ان کو بتانے کی ضرورت ہی نہیں کہ بتانا ہے۔ الفاظ میں لانا ہے' ہم آپ بن کر آئے ہیں' اپنے آپ کو بیان کرنے کیلئے ماننے والوں کو خوشخبری دینے کیلئے' نہ ماننے والوں کو ڈرانے کیلئے حجت قائم کرنے کیلئے۔

ہم ہی ہم ہیں' ہمیں مان لو' اپنی فطرت کی تسلیم کا نام ایمان ہے۔ ہمیں مان لو' ہماری منزہ شان کو بھی مان لو اور ہماری مشبہ شان کو بھی مان لو مشبہ شان میں آ ؤ خاندان کی مخالفت کرنی پڑے' بیوی کی مخالفت کرنی پڑے' بچوں کو چھوڑنا پڑے' بچوں کو قتل کرنا پڑے' بدر دہرانا پڑے' حنین دہرانا پڑے' کربلا دہرانا پڑے' ہماری مشبہ شان کی حمایت کرو' ہمارا ادب کرو تا کہ آپ کے اندر جو ہیں وہ ابھر سکیں ہمیں مشبہ طور پر آداب کرو' تن من دھن قربان کر دو چاہے ساری دنیا چھوڑنی پڑے اور یہ کسی سچے عاشق کو دیکھ لیں۔ لڑکا ایک لڑکی کی خاطر اور لڑکی ایک لڑکے کی خاطر سب کچھ چھوڑ دیتی ہے۔ سب کچھ چھوڑ دیتی ہے' کیا آپ ہماری خاطر سب نہیں چھوڑ سکتے۔ ہماری مشبہ شان کیلئے ادب کرو' حمایت کرو' سب کچھ قربان کرو اور منزہ شان کی حیثیت سے صبح شام ہماری تسبیح کرو۔

جہاں کہتے ہیں میرے آپ جہاں ہم وہاں آپ ہے کوئی اس سے اوپر کوئی مقام' اے اللہ کے بندو آقا کی رحمت کا خاصہ ہے۔ اے ایمان والو انبیاء کے اوپر

کوئی مقام نہیں ہے انبیاء بھی تبھی انبیاء ہیں جب ہیں اور آج آقا کی دعوت یہ ہے کہ آؤ مجھ میں گم ہو جاؤ' وہاں جاؤ گے جہاں نہ کوئی نبی ہے نہ کوئی ولی ہے' نہ مقرب ہے' صرف محمدؐ ہی محمد ہے اللہ سبحانہ و تعالیٰ آپ سب کو مبارک کرے لیکن جب سے حضورؐ سیدنا نے اپنا ظہور فرمایا۔ سب باتیں ہی اہم ہیں۔

# کذاب یوسف کی آڈیو کیسٹ کے اقتباسات

فروری 1997 میں یوسف کذاب نے یتیم خانے کے علاقہ میں واقع مسجد بیت الرضا میں اپنی تقریر کے دوران اپنے دو چیلوں عبد الواحد خان اور زید زمان کو صحابی کی حیثیت سے متعارف کروایا وہ دونوں اس محفل میں موجود تھے۔ متعارف ہونے کے بعد ان دونوں نے مختصر تقریر بھی کی۔

کذاب یوسف کی آڈیو کیسٹ بعد میں مقدمے کا حصہ بنی اس کیسٹ کو اسی محفل میں موجود ایک شخص محمد علی ابو بکر اور دیگر کئی افراد نے ریکارڈ کیا۔ چند اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

کائنات کے سب سے خوش قسمت ترین انسانو اللہ تعالی سے محبت کرنے والے خوش نصیب صاحبان ایمان حضور سیدنا محمد رسول اللہؐ سے وابستہ ہونے والو! ان پر وارفتہ ہونے والو! ان پر اپنا تن من دھن نثار کرنے والے صاحبان نصیب انسانو! آپ کو مبارک ہو کہ آج آپ کی اس محفل میں القرآن بھی موجود ہیں' قرآن بھی موجود ہے' پارے بھی موجود ہیں' آیات بھی موجود ہیں' آپ میں سے ہر ایک اپنی اپنی جگہ پر ایک آیت ہے' کچھ خوش نصیب اپنی اپنی جگہ

پر ایک پارہ ہیں جن کو اپنے پارے کا احساس ہے 'ان کو قرآن کی پہچان ہے اور جن کو قرآن کی پہچان ہے ان کو القرآن کی پہچان ہے آج نور کی کرنیں نچھاور کرنی ہیں اور نور کے اس سفر میں جو لوگ انتہائی معراج پر پہنچ گئے ہیں ان کا بھی آپ سے تعارف کروانا ہے آج کم از کم یہاں اس محفل میں **100** صحابہ کرام موجود ہیں **100** اولیاء اللہ موجود ہیں ہر عمر کے لوگ بھی موجود ہیں ایک ایک کا تعارف کروانے کو جی چاہتا ہے لیکن ہم آج صرف دو کا تعارف کروائیں گے۔

## صحابی کی تعریف:

بھئی صحابی وہی ہوتا ہے ناں جس نے صحبت رسول میں ایمان کے ساتھ وقت گزارا ہو اور ان پر قائم ہو گیا ہو اور رسول اللہ ہیں ناں اگر ہیں تو ان کے صاحب بھی ساتھ ہیں ان کے صاحب کے جو مصاحب ہیں وہی تو صحابی ہیں۔

ان ہی صحابہ کے ذریعے کائنات میں رزق تقسیم ہو رہا ہے انہی صحابہ کے ذریعے کائنات میں رنگ لگا ہوا ہے انہی کے صدقے شادی بیاہ ہو رہے ہیں انہی کے صدقے پانی مل رہا ہے انہی کے صدقے ہوا چل رہی ہے انہی کے صدقے چاند کی چاندنی اور سورج کی روشنی ہے یہ نہ ہوں تو اللہ بھی قسم اٹھاتا ہے کہ کچھ بھی نہ ہو حتیٰ کہ یہ جو سانس آ رہا ہے یہ بھی انہی کے صدقے ہے۔

آج اس محفل میں **100** صحابہ کرام موجود ہیں ایک ایک اپنی جگہ نمونہ ہے اور ایک ایک کا تعارف کروانے کو جی چاہتا ہے لیکن آج ہم دو کا تعارف کروائیں گے ایک وہ خوش نصیب ہستی ہیں کائنات میں واحد ہستی ہیں نام بھی ان کا عبدالواحد ہے محمد عبدالواحد ایک ایسے صحابی ایک ایسے ولی اللہ ہیں کہ پوری کائنات میں جن کا خاندان سب سے زیادہ تقریباً سارے کا سارا وابستہ ہے رسول سے وارفتہ ہے رسول پر اور محمد الرسول اللہ سے وابستہ ہو کر محمد مصطفیٰؐ تک پہنچا ہے اور محمد مصطفیٰؐ کے ذریعے ذات حق سبحانہ وتعالیٰ تک پہنچا ہے۔

## عبدالواحد کی مختصر تقریر

آج سے 25 سال پہلے مکہ معظمہ میں ایک بزرگ سے ایک شعر سنا جو میرے کانوں میں گونج رہا ہے۔ اس کا مطلب کچھ اس طرح ہے کہ نگہت گل بھی نسیم سحر کے لباس میں چھپی ہوئی ہے۔ علامہ اقبال تو منتظر تھے اب انتظار کی ضرورت نہیں اقبال تو کہتے تھے۔

کبھی اے حقیقت منتظر نظر آ لباس مجاز میں
کہ ہزاروں سجدے تڑپ رہے ہیں میری اک جبین نیاز میں

مگر اب انتظار کی ضرورت نہیں اب الحمد اللہ ذات حق عیاں ہو گئی ہے۔ جزاک اللہ

اب میں دوسرا تعارف اس نوجوان ولی کا کرواؤں گا صحابی کا کرواؤں گا جس کے سفر کا آغاز ہی صدیقیت سے ہوا ہے اور جس رات ہمیں نیابت مصطفیٰ عطا ہوئی تھی اگلی صبح ہم کراچی گئے تھے اور سب سے پہلے وابستہ ہونے اور وارفتہ ہونے والے سید زید زمان ہی تھے۔ آئیں سید زید زمان نعرہ تکبیر

## زید زمان کی مختصر تقریر

کتابوں میں پڑھا تھا چالیس سال چلے کئے جاتے تھے ریاضت اور مجاہدہ ہوتا تھا میرے آقا سیدنا علیہ صلوۃ والسلام کی انتہا سے شدید انتہائی محبت کے بعد ایک طویل سفر 'ریاضت اور مجاہدے کا گزارا جاتا تھا تو آقا کی زیارت ہوتی تھی کہاں یہ ماحول کس کے پاس وقت ہے کہ چلے کرے کس کے پاس وقت ہے کہ صدیوں کی عبادتیں کرے اور پھر دیدار نصیب ہو تڑپ تو تھی کہ دیدار نصیب ہو مگر اب راز سمجھ میں آیا کہ زہد ہزاروں سال کا ایک طرف اور پیار کی نگاہ ایک طرف۔

نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

اپنے کسی پیارے کو دیکھیں جو پیار کی نگاہ دے تو صدیوں کا سفر لمحوں میں طے ہو جائے۔ نعرہ تکبیر

## بیت الرضا کو غار حرا سے تشبیہ:

ان پیاروں سے جو دنیا کے کونے کونے سے تشریف لائے ہیں سوال یہ ہے کہ ہم نے اپنی اس کانفرنس کیلئے مسجد نبوی کو کیوں نہیں چنا مسجد الحرام کو کیوں نہیں چنا امریکہ کو کیوں نہیں چنا۔ بیت الرضا کو کیوں چنا ہے۔ بیت الرضا میں ''وہ'' ہیں جن کو محمد سے وفا ہے۔ بیت الرضا پر عطا ہے۔ ایک بات مجھے بتائیں ماؤنٹ ایورسٹ ہے بڑی بڑی کانیں ہیں۔ سونے کی کانوں والے پہاڑ ہیں یاقوت والے پہاڑ ہیں۔ ڈائمنڈ والے پہاڑ ہیں اے اللہ آپ نے غار حرا کو کیوں چنا۔ جس حکمت کے تحت اللہ نے غار حرا کو چنا اسی حکمت کے تحت اللہ نے بیت الرضا کو چن لیا ہے۔ بیت الرضا میں اللہ پاک نے ایک ایسا عاشق پیدا کیا کہ سب کو نواز دیا۔

اب ہم راز حقیقت آپ کے سامنے کھولتے ہیں۔ ورلڈ اسمبلی کیا ہے۔

سورہ احزاب آیت 72 میں کیا فرمایا گیا۔

ذات حق سبحانہ تعالیٰ نے جو بامقصد کھیل بنایا ہے اس کے تحت پہاڑوں کو کہا اے آسمانو اے زمینو اے پہاڑو کون ہے آپ میں جو صاحب کبریا بننا چاہتا ہے کون ہے آپ میں سے مقید ہو کر ہمیں سے پیار کرنا چاہتا ہے کون ہے آپ میں سے جو ہمارا امین ہونا چاہتا ہے کون ہے آپ میں سے جو ہمارا محبوب ہونا چاہتا ہے کون ہے آپ میں سے جو ہمارا حبیب ہونا چاہتا ہے۔

آسمان لرز گئے زمین کانپ گئی ایک ہستی عین جیتی جیتی ہستی کہ اس کے علاوہ کچھ نظر نہ آیا ان کو مخاطب ہو کر کہ اللہ کے ہیں کون سے ہمارے علاوہ آپ کے علاوہ کوئی نہیں ذات حق کے علاوہ کون عین ہے۔

ذات حق نے مان لیا اس ہستی کے علاوہ کوئی نہیں ہے اس ہستی نے کہا ہم ہیں اس ہستی کا نام محمد ہے۔

**تمام ترجمے ناقص اور غلط:**

اے دنیا کے عالمو! عالم کی تعریف صرف یہ ہے کہ وہ کھلی آنکھوں سے رسول اللہ کا دیدار کرتا ہو ان کو دیکھ کر بیان کرتا ہو ہم چیلنج کرتے ہیں کہ تمہارے تمام قرآن کے ترجمے ناقص ہیں غلط ہیں تمہیں اجازت صرف اس لئے دی گئی کہ تم اپنی جہالت کو پھیلا سکو اور کھیل مزیدار بن جائے مگر یاد رکھنا تمہاری تاریکی اور ظلمت اس کائنات پر چھائی کیوں نہ ہو ایک آفتاب آ کر تمام اندھیروں کو منور کر دیتا ہے۔

**محمدؐ اللہ سب کچھ ایک ہی ہے:**

نعرہ رسالت

آؤ دلیل ہم سے لو سب کچھ کون ہے محمد۔ اللہ محمد ایک ہی ہے سب کچھ محمد ہے جب وہ محمد منزہ ہوتے ہیں تو اللہ کہلاتے ہیں جب وہ محمد وراء الورا ہوتے ہیں تو ہو کہلاتے ہیں جب وہ محمد اظہار کرتے ہیں تو نبی کہلاتے ہیں اور جب محمد مشبہ ہوتے ہیں تو رسول اللہ کہلاتے ہیں یہ کھیل کیوں کھیلا گیا ان کے صدقے جیسے سمندر کا پانی بھی پانی ہے اور لہریں بھی پانی ہیں جو اس ایک انسان کی کیفیت ہے کہ اس نے ذات حق کو لے لیا اس نے کل کو مطلق کو لے لیا۔ سمندر کی لہریں انسانوں کی مانند ہیں۔ جس انسان نے اعتراف کر لیا کہ میں اللہ محمد ہوں وہ تھا ماننے والا جس نے کہا میں نہیں ہوں وہ ''ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا'' اس نے اپنا انکار کر کے حقیقت کا انکار کر دیا۔ آج بے وقوف نمازیں پڑھتے ہیں' روزے رکھتے ہیں مگر جن کی خاطر سب کچھ ہے ان کا انکار کرتے ہیں۔ کیا فائدہ ان کی نمازوں کا۔ کیا ہے کوئی ایسا انسان جو ملائکہ سے زیادہ عبادت کر سکے۔ کیا ہے

کوئی ایساانسان جو ابلیس سے زیادہ عبادت کر سکے۔ ارے ابلیس تو ایک سجدے کی وجہ سے دھتکارا گیا۔ انسان کو چھوٹ دی گئی ہے یہ تم کس کی تسبیح پھیرتے ہو' کونسے قرآن پڑھتے ہو' کونسے حج کرتے ہو جن کے لئے یہ ہے ان ہی کا انکار کرتے ہو۔

جی میں نے اپنے شوہر کو راضی کرنا ہے۔

شوہر کو راضی کرلو اللہ کو رسول کو بھول جاؤ۔ بیوی کو راضی کرنا ہے' حکومت کو راضی کرنا ہے' خاندان کو راضی کرنا ہے' دنیا کو راضی کرنا ہے۔ دین سے دنیار کھنا مشکل ہوتی ہے۔ او جاہلو بیویوں کی طرف پڑے ہوئے ہو' خاندان کی طرف پڑے ہوئے ہو' اولاد کی طرف پڑے ہوئے ہو۔ یہ ہے آپ کی محبت۔ سورۃ توبہ کی آیت نمبر 62 نکال کر دیکھ لو یہ لوگ قسمیں اٹھاتے پھرتے ہیں راضی کرنے کیلئے۔ صرف اللہ اور رسول کا یہ حق ہے کہ راضی کیا جائے۔ رسول کو راضی کرلو گے تو اللہ راضی ہے۔ یہ مشبہ جو تمہارے پاس آیا ہے اس کو راضی کر کے دکھاؤ اللہ تم سے راضی ہے۔

قرآن کے ترجمے جھوٹے ہو سکتے ہیں۔ تیری آنکھیں جھوٹ بول سکتی ہیں۔ تیرا مشاہدہ جھوٹا ہو سکتا ہے۔ ساری دنیا کہے کہ وہ ذلیل اور رذیل ہے مگر تم کہو کہ میرا محبوب ہے میرا رسول ہے۔

رسول ڈیوٹی پر نہیں ہیں۔ یہ ان کی عطا ہے کہ آج آپ سے بات کر رہے ہیں۔ جو اپنا انکار کرے گا وہ رسول کا انکار کرے گا۔ قرآن میں کہاں لکھا ہے وہ ہیں اور یہ قرآن میں کہاں لکھا ہے تو ہے۔ تیرا ہونا تو شرک تھا۔ کدھر ہیں تیرے دادا' دادی' نانا' نانی اور کہاں ہے تو۔

ذات حق نے اپنا آپ عطا کیا۔ نہ ماننے والے کیلئے عذاب۔ کنفیوز ہونے والے کیلئے عذاب۔ چھوڑ جانے والوں کیلئے عذاب۔ رسول اللہ پر کسی کو

ترجیح دینے والوں کیلئے عذاب۔

## ورلڈ اسمبلی کا آغاز مسجود ملائکہ سے ہوا:

ورلڈ اسمبلی کا آغاز اس وقت ہوا تھا جب حضرت آدم علیہ السلام کو ملائکہ نے سجدہ کیا تھا۔ ورلڈ اسمبلی کے ممبران میں ملائکہ' جنات' زمین و آسمان کے لشکر ہیں۔ موجودہ دور میں اس کے تسلسل کا آغاز اور معراج حضور سیدنا محمدؐ کے اظہار سے ہوا ہے۔ ان کے تعارف سے ہوا ہے۔ پھر اس کا آغاز آج سے 19 سال پہلے مسجد نبوی میں ریاض الجنتہ میں ہوا۔ اس کے سرور خود سرور کائنات ہیں۔ اس کی دعوت کو پوری دنیا میں پھیلایا گیا بڑے بڑے بادشاہ' جرنیل' وزیر اس کے ممبر بنے۔ یہ سامنے جنرل سرفراز خان بھی موجود ہیں۔ اس اسمبلی کے ممبران کی کل تعداد ایک لاکھ چالیس ہزار کے قریب ہے۔ یہ تحریک نہیں' ادارہ نہیں جو محنت کرے گا کھلی آنکھوں سے حضور کو دیکھ سکے گا۔ ان ڈیڑھ لاکھ میں سے 100 آدمی اس وقت یہاں موجود ہیں۔ اس کا ممبر وہی ہے جس کو بیت الرضا میں داخلے کی اجازت مل گئی۔

## آپ کو مبارک ہو کہ نہ صرف آپ کی جنت پکی بلکہ جن کو آپ پیار کرتے ہیں ان کی جنت بھی پکی۔

اللہ آپ کی ساری ضرورتیں پوری کرے۔ آپ اور آپ کے عزیزوں کی تندرستی رکھے۔

## اللہ اور رسول کو دو جاننے والا کافر:

کافر ہیں وہ لوگ جنہوں نے اللہ اور اللہ کے رسول کو دو جانا۔ مومن ہے وہ جو ان کو ایک جانے۔ اللہ ہی اللہ ہے۔ بشر رسول نہیں ہے۔

## بشر میں جو آتا ہے وہی رسول ہے۔

وہ کیا پڑی ہے؟ جوتی۔ کس کی جوتی؟ حضرت کی جوتی۔ یہ کیا پڑی ہے؟

قمیض۔ کس کی؟ حضرت کی قمیض۔ یہ کیا ہے؟ انگوٹھیاں۔ یہ ہے عمامہ' یہ ہے گھڑی اور جب وجود نے پہن لی تو سب کچھ بھول گیا۔ یہ کون ہیں؟ حضرت۔ اس طریقہ سے جب اللہ پہن لیتا ہے تو یہ کون ہیں رسول اللہ۔ یہ ہے راز زندگی۔

آج ہمارے پیاروں کو صدیقیت کی بشارت دی گئی ہے۔

جو پرکھ کر ہمارے پاس آیا ہم نے اس کو پرکھا۔ جو پیار سے ہمارے پاس آیا ہم نے سب کچھ نثار کر دیا۔ اے بیت الرضا والو۔ آپ میں سے کسی کا امتحان نہیں لیا۔ ان کی پرکھ پر ہم کامیاب ہوئے اور ہماری پرکھ پر وہ کنفیوژ ہو گئے اور کنفیوژ ہونا کس کا کام ہے؟ ابلیس کا۔

جو پیار والا ہو گا اس کو ہماری بات سمجھ آئے گی۔ جو تکرار والا ہو گا۔ اسے بھول جائے گی۔

اب ہم آتے ہیں آج کے تحفے کی طرف۔

ادھر آئیں سلمان۔ یہ ڈھائی سالہ بچہ ہے۔ جس نے کھلی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کا دیدار کیا ہے۔ دلیلیں کدھر گئی ہیں۔ یہ حضرت عبدالواحد جو صحابی رسول ہیں ان کے ظاہری طور پر پوتے ہیں۔ سلمان

یاد رکھئے۔ آپ کاروبار کرتے ہیں تو اپنی آمدن میں سے حضور کے نام پر بچا کر رکھئے۔ جو بچ جائے وہی مال غنیمت ہوتا ہے ناں اور مال غنیمت میں حضور کا بھی تو حصہ ہوتا ہے۔ مال غنیمت جنگ میں نہیں ہوتا۔ اگر ایک ہزار آپ کماتے ہیں تو دو سو بچائیں۔ پھر جب حضور سے ملاقات ہو تو خود ہی انہیں یہ پیش کر دیں۔

## کذاب یوسف کی آڈیو سننے اور ویڈیو دیکھنے کے بعد علماء کرام کی آراء

تمام اسلامی دینی جماعتوں اور دانشوران قانون کا نمائندہ اجتماع جولاہور پیلس میں ادارہ روزنامہ ''خبریں'' اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوتؐ کی دعوت پر منعقد ہوا۔ اس

نے بدبخت یوسف علی مرتد کذاب کی ڈائری کے اوراق کی تحریروں کو بغور ملاحظہ کیا اس کی آڈیو اور ویڈیو کیسٹیں بھی بغور دیکھیں اور توجہ سے سنیں جس نے ہمارے دینی جذبات کو انتہائی مجروح کیا۔ ان سے صاف اور صریحاً توہین رسالتؐ کا ارتکاب ہوا ہے۔

**اس دریدہ دہن نے اللہ سبحانہ وتعالیٰ اور قرآن مجید کی اہانت کرتے ہوئے اس گستاخی کی بھی جسارت کی ہے کہ حضورؐ رسالت مآبؐ کا ظہور پورے آب و تاب سے اس ناپاک شخص میں ہوا ہے۔ اس نے بنت رسولؐ حضرت فاطمہؓ، صحابہ کرامؓ، علمائے عظامؒ، اولیائے کرامؒ کی بھی اہانت کی ہے۔**

اس کیلئے تعزیرات پاکستان میں توہین رسالتؐ کی دفعہ 295 سی موجود ہے۔ صحابہ کرامؓ، ائمہ عظامؒ، امہات المومنینؓ کی اہانت کے جرم کیلئے 298 اے کا قانون موجود ہے۔ اس لیے ہمارا حکومت سے بھرپور مطالبہ ہے کہ متعلقہ قوانین پاکستان کے تحت ان جرائم کے علاوہ جن دیگر گھناؤنے جرائم کا اس بدبخت نے ارتکاب کیا ہے اس کے بارے میں دائر شدہ کیس کی سماعت کیلئے ہائی کورٹ کے جج صاحبان پر مشتمل فل بنچ تشکیل دیا جائے جو اس سنگین مقدمے کی سماعت کرکے اس مردود کو فوری قرار واقعی سزا دیں ورنہ ہمیں اندیشہ ہے کہ عوام قانون کو اپنے ہاتھ میں لیکر اس بدبخت کو کیفر کردار تک پہنچا دیں گے۔ اس کے تمام شریک جرم ساتھیوں کو فوری طور پر گرفتار کر لیا جائے اور انہیں بھی قرار واقعی سزا دی جائے۔ یہ اجتماع حکومت پر واضح کرتا ہے کہ اگر کسی بھی صورت میں یہ بدبخت شخص اور اس کے ساتھی ملک سے فرار ہو گئے تو اس کی تمام تر ذمہ داری حکومت پر ہو گی کیونکہ یہ اندیشہ بھی موجود ہے کہ اس کے بااثر پیروکار

اس کو ملک سے باہر بھگانے کی کوشش کریں گے۔

## یہ جتنا عرصہ زندہ رہا حکمرانوں پر عذاب آتا رہے گا' مولانا شاہ احمد نورانی کا موقف

جے یو پی اور ورلڈ اسلامک مشن کے صدر مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی نے کہا کہ یوسف کذاب نے جو کچھ کہا آڈیو کیسٹ میں جس طرح صحابہ کرامؓ کو پیش کیا اور جس طرح اس کے گواہان بتاتے ہیں وہ گستاخ رسولؐ اور واجب القتل ہے۔ اس کیلئے کسی فتوے کی ضرورت نہیں کیونکہ اس کا فتویٰ 1400 سال پہلے نبی کریمؐ کے وصال کے بعد حضرت ابو بکر صدیقؓ نے دے دیا تھا اور اندرونی اور بیرونی طور پر مملکت کے حالات خراب ہونے کے باوجود بڑے بڑے سپہ سالاروں کو واپس بلالیا تھا اور سب سے پہلے مسیلمہ کذاب اور اس کے فتنے کا خاتمہ کیا تھا' جب حضرت نبی کریم ﷺ کے پاس مسیلمہ کذاب کے دو آدمی پیغام لے کر آئے تھے تو حضرت نبی کریم ﷺ نے ان سے پوچھا تھا کہ کیا آپ بھی اس کے ماننے والوں میں سے ہیں' پیغام لانے والوں نے اثبات میں سر ہلایا جس پر حضرت نبی کریم ﷺ نے کہا اگر پیغام لانے والے کو قتل کرنے کی اجازت ہوتی تو میں تمہاری کی گردنیں کاٹ دیتا۔ کذاب یوسف خود ہی نہیں بلکہ اس کے ماننے والے بھی واجب القتل ہیں' حضرت نبی کریم ﷺ کے ارشاد کے بعد اب کسی فتوے کی گنجائش نہیں' یہ جتنا عرصہ زندہ رہا حکمرانوں پر عذاب آتا رہے گا۔

خانہ کعبہ میں جو شخص بھی داخل ہو گیا اسے امن مل گیا' یہ بات صحیح ہے مگر گستاخ رسولؐ کو خانہ کعبہ کے پردوں نے بھی پناہ نہیں دی تھی اور اسے خانہ کعبہ کے اندر ہی قتل کر دیا گیا تھا۔

حضور اکرمؐ کی ناموس کے تحفظ کیلئے جو شخص بھی کام کرتا ہے اسے دنیااورآخرت میں اس کا صلہ ملتا ہے۔

## شاہ تراب الحق

سابق رکن قومی اسمبلی اور جماعت اہلسنت کراچی کے صدر شاہ تراب الحق نے ''خبریں'' کو بتایا کہ انہوں نے کذاب یوسف کی آڈیو اور ویڈیو کیسٹ سنی 'اس کا کفر واضح ہے 'وہ توہین رسالتؐ بھی کرتا ہے اور توہین اللہ بھی۔ وہ قرآنی آیات کو غلط پڑھتا ہے اور ان کا غلط ترجمہ کرتا ہے وہ اپنی زبان سے کہتا ہے کہ ''الصلوۃ والسلام علیک یاانسان کامل'' اب دیکھیں الصلوۃ والسلام علیک تو عربی کے لفظ ہو گئے اور انسان کامل فارسی کا لفظ ہے 'اس سے وہ اپنی ذات مراد لیتا ہے اور یہاں بھی اس کی گستاخی واضح ہو جاتی ہے اگر حکومت نے اسے مہلت دی یا کسی عدالت نے اسے ضمانت پر رہا کیا تو اس فتنے کا مقابلہ کرنا فتنہ قادیانیت سے بھی زیادہ مشکل ہو جائے گا۔

## یوسف اس صدی کا سب سے بدبخت گستاخ رسول ہے وہ خود محمد ہونے کا دعویٰ کرتا ہے اور کہتا ہے رسول اللہ کی روح اس بدبخت میں سرائیت کر گئی ہے۔ وہ واجب القتل ہے: پروفیسر غلام مرتضیٰ ملک کا موقف

یوسف کذاب گستاخ رسول اور موجودہ صدی کا سب سے بدبخت انسان ہے۔آج تک کسی نے یہ دعویٰ نہیں کیا کہ وہ (نعوذباللہ) محمدؐ ہے اور نہ ہی کسی نے دعویٰ کیا ہے کہ اس میں رسولؐ اللہ کی روح حلول کر گئی ہے۔ یہ اپنے جھوٹے دعویٰ کی وجہ سے واجب القتل ہے اور اس کے ساتھ کسی بھی قسم کی

رعایت کرنا امت مسلمہ کے ساتھ زیادتی ہو گی۔ میں اس ملعون کو پندرہ سال سے جانتا ہوں۔ یہ اول درجے کا مکار' جھوٹا اور گمراہ ہے۔ ان خیالات کا اظہار معروف سکالر ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے ''خبریں'' سے کیا۔ انہوں نے کہا کہ وہ متعدد ایسی خواتین کو جانتے ہیں' جنہیں یہ ملعون (نعوذ باللہ) ازواج مطہرات بنا چکا ہے اور کئی ایسے حضرات کو جانتا ہوں' جنہیں وہ حضور نبی اکرمؐ کا دیدار کروانے کا کہہ کر اپنا دیدار کرواتا ہے اور اگر کوئی وضاحت مانگے تو کہتا ہے کہ اندھے ہو آنکھیں نہیں ہیں۔ اب تک رسول اللہؐ کو نہیں پہچانتے۔ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے کہا کہ ہم اسے کیپٹن یوسف کہتے تھے' کیونکہ یہ فوج سے نکالا گیا تھا' جب میں سعودی عرب میں تھا تو یہ اکثر میرے پاس آتا اور کئی کئی دن میرے گھر قیام کرتا۔ میں اس کی مصروفیات کا خیال نہ کرتا' اس دوران اس نے میرے گھر آنے جانے والے افراد سے روابط بڑھائے اور ایڈریس لے لیے اور پھر مجھے پتا چلا کہ اس نے ایک نام نہاد تنظیم ''ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی'' بنا رکھی ہے اور میرے کئی جاننے والوں سے ہزاروں لاکھوں بٹور چکا ہے۔ میں نے اپنے گھر میں اس کا داخلہ بند کر دیا۔ پھر مجھے پتا چلا کہ اس نے میرے دیرینہ دوست خواجہ غفور احمد کی بیٹی اور داماد سے 35 ہزار ریال ورلڈ اسمبلی کے نام پر بٹور لیے ہیں' پھر مجھے لندن سے میرے جاننے والوں کا فون آیا کہ یہ ان سے دس ہزار پاؤنڈ ورلڈ اسمبلی کے نام پر بٹور چکا ہے۔ سعودی عرب' انگلینڈ' امریکہ اور کینیڈا سے یہ ہزاروں ڈالر' پاؤنڈ اور ریال اکٹھے کر کے پاکستان آ گیا اور شادمان میں ڈیرے ڈال لیے۔

ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے بتایا کہ اس دوران وہ پاکستان آئے تو اس کذاب نے مجھ سے فرمائش کی کہ میں شادمان میں جمعہ پڑھاؤں۔ میں مسجد پہنچا تو اس نے میرا تعارف ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی کے سرپرست کے طور پر منبر

رسولؐ پر کھڑے ہو کر کروایا۔ میں خاموش ہو گیا اور خطبہ جمعہ کے بعد میں نے اس سے پوچھا کہ تم نے منبر رسولؐ پر کھڑے ہو کر جھوٹ کیوں بولا' تو وہاں بھی کیپٹن یوسف جھوٹ بول گیا کہ میں نے صرف آپ کی عزت کیلئے ایسا کہا۔ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے مزید بتایا کہ 1988ء میں میں مدینہ منورہ میں روضہ اقدس میں بیٹھا ہوا تھا کہ یہ ملعون میرے پاس آیا اور اس نے کہا کہ ابھی تھوڑی دیر قبل حضور نبی کریمؐ میرے پاس آئے تھے اور انہوں نے کہا کہ تم اپنی کوششیں تیز کر دو' کیونکہ 1992ء تک پاکستان میں اسلام پوری طرح نافذ ہو جانا ہے' جس پر میں اور میرے ساتھی طیش میں آ گئے' مگر روضہ رسولؐ کی حرمت کا تقاضا مجھے خاموش رہنے پر مجبور کر گیا۔ میں نے اتنا کہا کہ بدبخت انسان میں اتنا گونگا بہرا نہیں کہ حضور اکرمؐ کے مبارک قدموں کی چاپ نہ سن سکوں پھر اس کی لعنت ملامت کے بعد اسے چلے جانے کو کہا۔

ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے کہا کہ اس سے زیادہ لعنتی آدمی تو کوئی ہو ہی نہیں سکتا' جو حضور ﷺ کے قدموں میں روضہ اقدس پر بیٹھ کر حضور ﷺ کے حوالے سے اتنا بڑا جھوٹ بولے۔ میں نے یہ الفاظ سننے کے بعد اس غلیظ آدمی سے ملنا ترک کر دیا۔ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک نے کہا کہ جو لوگ اس کے جال میں پھنسے رہے' اب ان کی آنکھیں کھل جانی چاہئیں' کیونکہ حقیقت ان کے سامنے آ چکی ہے۔ اس لیے انہیں کلمہ طیبہ پڑھ کر تجدید ایمان کرنا ہو گا اور اللہ تعالٰی کا شکر بھی ادا کرنا ہو گا کہ اللہ تعالٰی نے انہیں صراط مستقیم کی طرف لوٹا دیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ یوسف کذاب جیسے شخص کیلئے طاغوت اور مرتد سے بھی بڑھ کر الفاظ استعمال کیے جانے چاہئیں۔ انہوں نے بتایا کہ ان کے کراچی کے ایک دوست نے انہیں ایک فائل بھیجی ہے' جس میں اس مردود کی غلاظت کے بہت سے ثبوت ہین اور ایسی تصاویر ہیں' جن میں خواتین کے ساتھ یہ قابل اعتراض حالت میں

ہے۔انہوں نے کہا کہ اگر اس مردود کو پھانسی نہ دی گئی تو ایسی حرکتیں کرنے والوں کا سیلاب آ جائیگا اور ہم پر عذاب الٰہی نازل ہو گا کہ ایسے مردود کو ہم نے کھلی چھٹی دیدی۔ انہوں نے بتایا کہ اس بدبخت نے ان کا نام پوری دنیا میں استعمال کیا۔ایک وقت وہ بھی تھا کہ یہ بدبخت میرے ساتھ 24 گھنٹے چمٹا رہتا' پھر اپنی بیٹی کی شادی میرے بیٹے جنید سے کرنا چاہتا تھا۔ میں نے جنید سے اس بارے میں بات کی تو جنید نے انکشاف کیا کہ کیا آپ کو معلوم ہے کہ اس کی بیٹی کے دو نام ہیں۔ایک عائشہ اور دوسرا فاطمہ۔ میرے علم میں اس وقت تک اس کی بیٹی کا ایک ہی نام تھا جو عائشہ تھا اور گھر میں یہ اس کو عائشہ ہی کے نام سے پکارتا تھا۔ بعد میں میں نے پوچھا کیپٹن یوسف تمہاری بیٹی کے دو نام ہیں تو اس نے کہا کہ کبھی کبھار اسے فاطمہ بھی کہتے ہیں۔ میرے بیٹے نے کہا یہ اول نمبر کا جھوٹا ہے اور مجھے بھی ورلڈ اسمبلی کا نمائندہ کہتا ہے' جس پر مجھے اسے انکار کرنا پڑا۔

## اللہ تعالیٰ کی ذات اس میں حلول کر گئی ہے

## کذاب کی بکواس

ڈاکٹر غلام مرتضیٰ ملک نے بتایا کہ بعض مقامات پر اس نے یہ بکواس بھی کی ہے کہ نعوذ باللہ اللہ تعالیٰ کی ذات اس مردود میں حلول کر گئی ہے۔ انہوں نے بتایا کہ کراچی میں اور لاہور میں اس نے شادیاں کر رکھی ہیں اور یہ عورتوں کی محفل میں بہت غلیظ باتیں کرتا ہے۔انہوں نے اس کا طریقہ واردات بتاتے ہوئے کہا کہ یہ لوگوں سے کہتا تھا کہ کثرت سے رسولؐ پر درود وسلام بھیجو' پھر انہیں علیحدہ کمرے میں لے جاتا اور وجد کی حالت میں درود وسلام بار بار تیزی سے پڑھنے کو کہتا' پھر آنکھیں بند کرواتا اور پھر کہتا آنکھیں کھولو اور سامنے خود بیٹھا ہوتا' پھر پوچھتا دیدار ہوا تو کمرے میں اسے اکیلا پا کر نبی کریمؐ کے دیدار کا خواہشمند سوالیہ انداز میں پوچھتا' حضورؐ کہاں ہیں تو یہ غصے میں آ جاتا اور

کہتا آنکھیں رکھتے ہوئے بھی اندھے ہو' حضورؐ کا دیدار ابھی نہیں ہوا' اجی ہم ہی ہیں۔ اب بتاؤ دیدار ہو گیا۔ انہوں نے مطالبہ کیا کہ اس مردود کو سزائے موت دی جائے' تاکہ اس کی کذب بیانی سے امت مسلمہ محفوظ رہ سکے۔

یوسف کذاب نے 12 سال قبل ایک نام نہاد فرضی اسمبلی بنائی جس کا نام ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی رکھا۔ 28 فروری 1997ء کو لاہور میں اس کا اجلاس ہوا جس میں کذاب یوسف نے 100 صحابہ کرام کی موجودگی کا دعویٰ کیا۔ اس اجلاس میں کراچی سے عبدالواحد' محمد علی ابوبکر' سید زید زمان' سروش' وسیم' امجد' رضوان' کاشف' عارف' اورنگزیب خان اور شاہد نے شرکت کی جبکہ دیگر شہروں سے میجر جنرل (ر) سرفراز خان' سید مسعود رضا' میاں حمید الدین ایڈووکیٹ' ڈاکٹر ندیم قریشی' عبدالوحید اور حکیم فاروق کے علاوہ متعدد افراد نے شرکت کی۔ 28 فروری کا ورلڈ اسمبلی کا یہ اجلاس آخری ثابت ہوا اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اس کی شکل بھی اس کے ان چاہنے والوں سے دور کر دی۔ اس اجلاس میں اس نے کذب بیانی کی انتہا کر دی اور اس اجلاس کی آڈیو کیسٹ یہ حسب معمول لوگوں سے واپس نہ لے سکا اور اللہ تعالیٰ کی گرفت میں آنے کا سبب یہی کیسٹ بنی۔ ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی کا دنیا بھر میں کہیں بھی کوئی دفتر نہیں' کوئی ٹیلی فون نمبر نہیں' کوئی پوسٹل ایڈریس نہیں۔

راقم الحروف نے جب کذاب سے اس ورلڈ اسمبلی کے بارے میں سوال کیا تو اس نے کہا کہ روحانی طور پر تو ورلڈ اسمبلی کا دفتر مدینہ شریف میں ہے مگر عملی طور پر پاکستان میں' جبکہ ایڈریس موجود نہیں۔ مولانا شاہ احمد نورانی نے بتایا کہ ورلڈ اسلامک مشن کے صدر کی حیثیت سے ان کے دنیا بھر کے تمام ممالک میں موجود تمام مذہبی تنظیموں' مشنوں اور جماعتوں سے نہ صرف گہرے رابطے ہیں بلکہ باقاعدہ خط و کتابت بھی ہے مگر ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی کا آج تک

انہوں نے نام نہیں سنا۔

## شرمناک انکشافات

☆......اپنی بھابی کے ساتھ قابل اعتراض حالت میں......

☆...... کوئی کام نہیں کیا۔۔۔ مگر ''تنخواہ'' باقاعدہ لیتا رہا۔

☆...... ''ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی'' کے نام پر' لاکھوں کا فراڈ۔

☆...... ''ابھی ابھی نبی کریم میرے پاس آئے تھے'' (معاذ اللہ)!

☆......علیحدہ کمرے میں لے جا کر کہا ''انا محمد'' (میں محمد ہوں) ......معاذ اللہ!

☆......خوبرو لڑکیوں کو ''روحانی نکاح'' اور جنسی تشدد کے بعد ''ازدواج مطہرات'' اور ''امہات المومنین'' بنا دیا۔

☆...... ''یہ اللہ تعالیٰ کی مرضی ہے......اگر وہ میری شکل اور جسم میں دنیا میں آئیں'' (معاذ اللہ)

☆......نام نہاد ''غار حرا'' میں ہوس کاری۔

☆......مجھ سے ملیں تو سلام کی بجائے ''الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہیں۔

☆......نماز کے لئے وضو کی کوئی ضرورت نہیں۔

☆......لڑکیوں سے کہتا 'آپ خدا کا نور ہیں' میں محمد ہوں'' (معاذ اللہ) اور پھر......ہوس کاری ہی ہوس کاری!

☆...... عشق حقیقی سمجھنے کیلئے فلم ''ہیر رانجھا'' دیکھنے کی تلقین!

☆......رات کے دو بجے کذاب لڑکیوں کے کمرے میں گھس گیا۔

# یوسف کذاب کی ہسٹری شیٹ

یوسف علی 50 سال قبل فیصل آباد کی تحصیل جڑانوالہ کے ایک شخص وزیر علی کے گھر پیدا ہوا۔ اس کے دو بھائی اور پانچ بہنیں ہیں۔ اس کے ایک بھائی ناصر نصر اللہ وحید نے آج سے دس بارہ سال قبل سعودی عرب میں زہریلی چیز کھا کر خود کشی کر لی تھی۔ ناصر کا سب سے قابل اعتماد اور عزیز دوست محمود جو لاہور میں ملتان روڈ پر آجکل ایک کارخانہ چلا رہا ہے مگر ان دنوں سعودی عرب میں ناصر نصر اللہ وحید کے ساتھ ایک ہی گھر میں رہتا تھا نے خود کشی کی وجہ بیان کرتے ہوئے روزنامہ ''خبریں'' کو بتایا کہ وہ چھٹی پر پاکستان آیا ہوا تھا کہ اسے اطلاع ملی کہ ناصر نے غلطی سے کوئی زہریلی چیز کھالی ہے اور وہ زندگی اور موت کی کشمکش میں ہے۔ محمود نے بتایا کہ وہ اپنی چھٹی مختصر کر کے واپس سعودیہ پہنچا اور ہسپتال میں ناصر سے ملاقات کی تو ناصر نصر اللہ وحید نے بتایا کہ ایک روز اس کی طبیعت خراب ہو گئی تو وہ چھٹی لے کر گھر چلا گیا وہاں دروازوں کو مقفل کرنے کا رواج کم ہی ہوتا ہے' ناصر جب گھر داخل ہوا تو اس نے اپنے بڑے بھائی محمد یوسف علی کو جو ہمارے ساتھ ہی رہتا تھا اپنی بیوی کے ساتھ قابل اعتراض حالت میں دیکھ لیا۔ اس نے آہنی راڈ لیکر بیوی کو مارنے کی کوشش کی تو بیوی نے کھل کر یوسف علی کا ساتھ دیا پھر دونوں نے مل کر اسے زدو کوب کیا اور اس کی بیوی کوثر نے واشگاف الفاظ میں کہا کہ میرا یوسف سے تعلق ہے؟ جس پر ناصر نصر اللہ وحید نے زہر کھالیا۔ ڈاکٹروں نے اسے لاعلاج قرار دے دیا اور وہ پاکستان آ کر دوران علاج انتقال کر گیا۔

یوسف علی فوج کا کمیشنڈ آفیسر تھا اور کپتان کے عہدہ پر ہی اسے فوج سے

نکال دیا گیا۔ پھر وہ سعودی عرب چلا گیا مگر سعودی عرب جانے سے قبل اس نے ایم اے اسلامیات کیا اور ایران سے بھی دینی تعلیم حاصل کی۔ یوسف علی کی شادی طیبہ نامی ایک خاتون سے ہوئی جو گلبرگ گرلز کالج لاہور میں اسسٹنٹ پروفیسر ہے۔ اس کی بیٹی فاطمہ ڈاکٹر ہے جبکہ ایک بیٹا حسنین انجینئر اور حسن بی اے کا طالب علم ہے۔ کئی سال تک یوسف علی جدہ میں مقیم رہا۔ اس کی بظاہر کوئی ڈیوٹی نہ تھی وہ ترکی کے کسی ادارے کا ملازم تھا مگر سعودی عرب میں ہی مقیم تھا۔ کوئی کام نہ کرتا مگر اسے ہر ماہ تنخواہ مل جاتی تھی۔ سعودی عرب میں وہ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک کے گھر میں مہمانوں کے خدمت گزار کی حیثیت سے مقیم رہا مگر اس دوران اس نے ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک کے دنیا بھر کے آنے والے مہمانوں سے ورلڈ اسمبلی کے نام پر پیسے بٹورنے کا کام شروع کر دیا اور خود کو ورلڈ اسمبلی کے ڈائریکٹر جنرل کی حیثیت سے متعارف کراتا رہا۔ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک کو جب یوسف علی کو اس لوٹ مار کا علم ہوا تو انہوں نے اسے گھر سے نکال دیا پھر وہ مدینہ شریف میں ہی کسی اور جگہ کرائے پر رہنے لگا۔ **1988**ء کے آخری ایام میں یوسف علی پاکستان آ گیا اور جی او آر شادمان کے ایک سرکاری گھر جس کا نمبر **15** سی تھا میں اس نے قرآن مجید کو سمجھانے کے لئے مجلسوں کا اہتمام کرنا شروع کیا اور بعض اخبارات و رسائل کو مختلف دینی موضوعات پر مضمون لکھ کر بھیجنا شروع کر دیئے۔ پہلے یوسف علی کے نام سے لکھتا رہا پھر اس نے اپنا تخلص ابوالحسنین رکھ لیا۔

## تعمیر ملت کے نام سے کالم

**1992**ء میں اس نے روزنامہ ''پاکستان'' میں تعمیر ملت کے نام سے دینی کالم لکھنا شروع کیا۔ اس کالم میں اکثر اوقات یہ نبی کریمؐ کی شان مختلف طریقوں سے بیان کرتا اور کچھ اس انداز میں تحریر کرتا کہ پڑھنے والے کو تشنگی

رہ جاتی اور وہ مزید وضاحت مانگتا اسی وضاحت کے چکر میں بعض لوگ یوسف علی سے رابطہ کرتے تو وہ انہیں اپنے گھر واقع جی او آر میں دعوت دیتا کہ وہاں آئیں اور دین سیکھیں اپنی محافل میں وہ واشگاف الفاظ میں پاکستان کے تمام مکاتب فکر کے علماء کرام پر کڑی تنقید کرتا۔ انہیں جاہل، کم علم اور دین کے دشمن قرار دیتا۔ واضح طور پر کہتا کہ پاکستان میں اس وقت کوئی ایسا شخص موجود نہیں جو قرآن مجید کو سمجھ سکا ہو اور رسول کریمؐ کی تعلیمات کو جان چکا ہو۔

## شادمان کی مسجد میں خطبہ جمعہ

پھر یوسف علی نے شادمان کی مسجد میں خطبہ جمعہ شروع کر دیا مگر وہاں بھی بعض اوقات ذو معنی اور قابل اعتراض جملے اپنی تقریر کے دوران ادا کر دیتا جس پر اسے شادمان کی مسجد سے ہٹا دیا گیا۔[1]

## مسجد بیت الرضا کا انتخاب

اس نے ملتان روڈ پر مسجد بیت الرضا کا انتخاب کیا اور ڈیفنس میں کوٹھی خرید کر شفٹ ہو گیا۔ اس مسجد سے ملحقہ دربار کے گدی نشین سید محمد یوسف رضا اس کو جمعہ کی نماز کے لیے بلاتے اور 500 روپے فی نماز جمعہ معاوضہ دیتے۔ نماز جمعہ کے بعد اس نے یہیں پر محفل لگانا شروع کر دی جس میں بڑے بڑے آفیسرز ریٹائرڈ جرنیل اور مشہور تاجر اپنی بیویوں اور بیٹیوں کے ساتھ شریک ہونے لگے۔ شان رسولؐ بیان کرتے کرتے یہ لوگوں کو بشارت دینے لگا کہ آپ اس وقت تک انتقال نہیں کریں گے جب تک آپ رسول کریمؐ سے باقاعدہ ملاقات نہیں کرلیں گے۔ لوگ یہ سن کر اور بھی خوش ہوتے اور اس پر نچھاور ہوتے پھر یہ مختلف لوگوں سے انکی حیثیت کے مطابق مختلف قسم کے مطالبات کرتا پھر حاضرین میں سے جو دیدار رسولؐ کا سب سے زیادہ جذباتی ہو کر اظہار

[1] شادمان کی مسجد میں خطبہ جمعہ کے دوران درود شریف غلط پڑھتا تھا اس پر جامعہ اشرفیہ لاہور کے صدر مفتی مولانا مفتی جمیل احمد تھانوی نے فتویٰ دیا کہ اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں۔ (اصل فتویٰ موجود ہے)

کرتا اسے پہلے پہل دورد شریف پڑھنے پر لگا دیا جاتا اور پھر پیغام دیا جاتا کہ فلاں تاریخ کو اتنے بجے تمہاری حضورا کرمؐ سے ملاقات کا وقت طے ہو گیا ہے۔ ادب سے رہنا درود شریف پڑھنا کوئی گستاخانہ بات زبان پر مت لانا۔ ذہن سے ہر قسم کے وسوسے نکال دینا ملاقات کے بعد حب رسولؐ کے تقاضوں کو پورا کرنا ملاقات کے لیے یہ تین شرائط رکھتا اور کہتا کہ صرف تین قسم کے لوگ حضورؐ کا دیدار کر سکتے ہیں۔

1- شیر خوار بچے کی طرح پاک شخص۔

2- مجذوب جسے دنیا و مافیا کی خبر نہ ہو۔

3- ایسا شخص جو حضورؐ کے نام پر تن من دھن قربان کر دے۔

تمام لوگ تیسری شرط پر ہی پورے اترتے کیونکہ پہلی دو شرطوں پر پورا اترنا ناممکن ہے پھر یہ لوگوں سے مختلف قسم کے مطالبات کرتا اور کہتا کہ یہ آپ کا ٹیسٹ ہے کسی سے گاڑی مانگ لیتا اور کسی سے اس کے گھر کی رجسٹری کسی سے اس کا سارا کاروبار مانگ لیتا تو کسی کے سامنے یہ شرط رکھی جاتی کہ تمہیں اپنی بیوی کو طلاق دینا ہو گی پھر اس شخص کا ردعمل دیکھ کر قدرے توقف کے بعد کہتا مگر طلاق دینے میں کوئی حرج نہیں۔ مصطفویؐ خاندان میں شامل ہونے کے بعد آپ اپنی اہلیہ کو بھی شامل کر لیں اور دوبارہ نکاح پڑھ لیں۔ حب رسولؐ سے سرشار پروانے حضورؐ کے دیدار کے شوق میں اس کے سامنے اپنا سب کچھ قربان کرتے رہے جب یہ ملعون دیکھ لیتا کہ لوہا گرم ہے تو اچانک اپنے ٹارگٹ کو علیحدہ کمرے میں لے جا کر کہتا کہ ''انا محمد'' آنکھیں کھولو میں ہی (نعوذباللہ) محمد ہوں۔ سننے والا ہکا بکا رہ جاتا' کوئی خاموشی سے واپس چلا آتا کوئی کتابوں سے رجوع کرتا اور کوئی علماء کرام سے فتویٰ لینا شروع کر دیتا کہ کیا رسولؐ کی دوبارہ آمد ہو سکتی ہے۔ اس طرح ملاقات کرنے والے آہستہ آہستہ

ٹوٹتے رہے اور اللہ تعالیٰ نے دنیا میں ہی لوگوں کی عزتوں سے کھیلنے والے بد کردار شخص کو گستاخی رسولؐ کے جرم میں اتنی رسوائی دے دی کہ خیبر سے کراچی تک کذاب یوسف کا نام نفرت کی علامت بن گیا۔

## کذاب یوسف کا دایاں ہاتھ شیطان کا ہے

کلفٹن کراچی کے ایک دست شناس سراج نے ''خبریں'' کو بتایا کہ یوسف علی اکثر اس کے پاس آتا اور اپنے ہاتھ کی لکیریں دکھاتا۔ سراج نے بتایا کہ وہ یوسف علی کو گزشتہ پانچ سال سے جانتا ہے مگر کبھی اس کی محفل میں نہیں گیا اور نہ ہی اسے معلوم ہے کہ اس نے نبوت کا دعویٰ کر رکھا ہے البتہ اس کے ہاتھ کو میں نے دیکھا ہے' اس کا ہاتھ ''ابنارمل'' ہے اور اس کا ایک ہاتھ مکمل طور پر شیطان کا ہاتھ ہے جس میں تمام شیطانی قوتیں موجود ہیں جبکہ بایاں ہاتھ مختلف ہے۔ سراج نے بتایا کہ اس کے ہاتھ میں آخری عمر میں درجنوں معاشقوں کی نشانیاں ہیں اور میں نے یوسف علی کو ایک سال پہلے بتایا تھا کہ عورتوں سے میل ملاپ بند کر دے' وہ عورتوں کی وجہ سے ایک دن ذلیل ورسوا ہو گا مگر وہ نہ مانا۔ سراج نے بتایا کہ وہ کبھی کبھار لڑکیوں کے ساتھ اسے ملنے آتا۔ اس کے ہاتھ میں حرام کی دولت کا اچانک آنا بھی تھا اور یہ ساری ناجائز دولت **45** سال کی عمر کے بعد ہی آتی ہوئی نظر آتی تھی۔ سراج نے بتایا کہ اس کے ساتھ جو کچھ ہو رہا ہے اس کے ہاتھ پر واضح تھا' ابھی وہ مزید رسوا ہو گا اور رسوائی سے نہیں نکل سکے گا۔

### ایک سترہ سالہ لڑکی کے خطوط:

کذاب یوسف کے نام لاہور کینٹ کی ایک **17** سالہ لڑکی کے خطوط بھی منحرفین نے روزنامہ خبریں کو فراہم کیے۔ یہ وہ لڑکی ہے جسے اس بدبخت نے پہلے بیٹی بنایا اور پھر روحانی نکاح کر کے بے آبرو کیا۔ لڑکی حاملہ ہو گئی اور کراچی

کے ایک پرائیویٹ ہسپتال کمال ہسپتال میں ڈاکٹر نزہت کمال نے آپریشن کر کے اس کا ابارشن کیا۔ اس خط میں لڑکی اپنی ایک عزیز کو تمام صورتحال سے آگاہ کرتی ہے اور جہاں اس بدبخت کا ذکر آتا ہے وہاں حضرت جی یا پھر H-J کہتی ہے۔ کذاب یوسف لڑکیوں کو اکثر اوقات لباس سے تشبیہ دے کر کہتا تھا کہ لباس تبدیل ہوتا رہتا ہے۔

اس لڑکی نے کذاب یوسف کے چیلے اور اپنے کزن کے نام ایک خط میں اپنے اور اس لعنتی یوسف علی کے تعلقات کا ذکر کرتے ہوئے جو خط لکھا اس کے چند پیرے اس طرح سے ہیں۔

اس لیے ''ک'' بھائی آپ کو تو پتہ ہی ہے کہ میں کس طرح 21 دن وہاں اس کے ساتھ رہی اور جو میرے ساتھ ہسپتال والا یہ واقعہ ہوا پتہ نہیں یہ سب کیسے ہو گیا۔ اب کچھ اچھا نہیں لگتا میں نے اپنا آپ مار لیا ہے مجھ میں حوصلہ نہیں رہا۔ دل کرتا ہے کہ جلدی سے کچھ نہ کچھ ہو جائے یا آر یا پار (ک) مجھے ایک بات تو بتاؤ میں نے حضرت جی کو اتنا ٹوٹ کر کیوں چاہا۔ اس طرح بھی ہوا میں سب کے ساتھ لڑ کر بھی ان کے پاس چلی جاتی ہوں اور چاہتی ہوں کہ وہ مجھے ہمیشہ کیلئے اپنالیں''۔

ایک اور خط • 5-04-1995

ڈیئر کاشف بھائی!

امید ہے کہ آپ خیریت سے ہوں گے۔ میں بھی بالکل خیریت سے یہاں پہنچ گئی ہوں۔ سفر بہت اچھا گزرا اور آپ سنائیں آپ کا کیا حال ہے۔ کاشف بس آپ کو بہت مس کر رہی ہوں۔ بہت زیادہ کمی محسوس کر رہی ہوں کیونکہ اس Stage پر تو مجھے آپ جیسے دوست کی ضرورت ہے۔

اس دن فون پر بات ہوئی تو تسلی ہوئی' اب تو سچ بات یہ ہے کہ دل نہیں

لگتا۔ مجھے سمجھ نہیں آرہی کہ میرے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔ میرے Mind میں بہت سی باتیں ہیں جو کھل کر میں آپ سے کرنا چاہتی ہوں۔ سب سے پہلے تو وہ والی بات جو راستے میں حضرت جی گھر والوں کا کہہ رہے تھے کہ یوں کوئی بھی نہیں آیا تو میں نے کہا کہ وہ بڑی بات ہو گئی ہے تو انہوں نے کہا کہ آپ نے کاشف سے ڈسکس کیا۔ میں نے کہا جی۔ انہوں نے مجھے کہا کہ میرے محبوب پر سب کچھ قربان۔ بہر حال H.J نے میرے خیال میں آپ سے بات کی ہو گی۔ میں اگلے دن اور پھر کل بھی امی کے ساتھ ملنے گئی تھی۔

کاشف! آپ سے زیادہ میں کسی کو اپنے سیکرٹس نہیں بتا سکتی۔

**Please make a promise with me you will never let me down. I think this stage of time you are the only one who can understand or help me.**

کاشف! آپ پیسوں والی بات ذرا کسی موقع پر کہنا' اس طرح اچھا نہیں لگے گا۔ اچھا ابھی تھوڑا سا وقت دو کیونکہ مجھے پتا ہے کہ باتیں بہت زیادہ ہوں گی۔ باقی H.J کی بہن کوثر آئی ہے' انہوں نے میری بات کروائی تھی۔ کہتے ہیں کہ میں نے بہن کو آپ کے بارے میں بتایا ہے۔ پھر کاشف بھائی مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں۔ میں کس طرح حضرت جی کے پاس آجاؤں گی۔ اب تو سب کچھ انہیں دے چکی ہوں۔ کاشف مجھے بتاؤ میں کوئی گناہ تو نہیں کر بیٹھی۔ مجھے سمجھ نہیں آرہی کہ میں اپنے آپ کو **Lucky** سمجھوں یا پھر کچھ اور۔

مجھے بتاؤ کہ H.J نے مجھے اتنا پیار کیوں کیا۔ انہوں نے مجھے وصل کیوں کیا وہ تو کہتے تھے کہ **I can not live without you** لیکن میں اب اپنی ظاہری فیملی کو کیسے چھوڑوں۔ میں چاہتی ہوں کہ کچھ اس طرح ہو کہ میرے بھائی مجھے H.J کو دے دیں۔

اور دوسری بات یہ کہ H.J اور لباس کو بھی تو پیار کرتے ہیں۔ اس معاملے میں بھی تو میں Possesive ہو جاتی ہوں۔ میں تو وہ برداشت نہیں کر سکتی۔ اگر میں H.J کے پاس آجاؤں تو پھر انسان Regerct تو نہیں کرے گا۔ Please مجھے بتاؤ اگر انہوں نے مجھے Neglect کیا تو بتاؤ میں کیا کروں گی۔

مجھے کچھ سمجھ نہیں آرہی بتاؤ آگے مجھے کچھ Problem تو نہیں آئے گی کیونکہ مجھے میاں بیوی کے Relations کے بارے میں کچھ زیادہ معلومات نہیں۔ کاشف جس دن میں آئی تھی اس دن میری طبیعت بہت زیادہ خراب تھی یہی وجہ تھی کہ میں برداشت نہیں کر سکی۔ یعنی میرے کہنے کا مطلب ہے کہ میرا ان کا Physical رشتہ بہت ہی زیادہ ہو چکا ہے۔ اس سے مجھے ڈانٹ بھی پڑی تھی' جس دن میں آئی تھی اور انہوں نے مجھے Touch کیا تھا' تو میں نے انہیں سخت بات کہہ دی تھی تو وہ ناراض ہو گئے۔ بہر حال پھر میں نے آپ کو اگلے دن کہا کہ چلو حضرت جی کے پاس۔ بس پھر تو ٹھیک ہو گئے۔ لیکن پھر دو دن بعد میری طبیعت خراب ہو گئی اور میں ایک دو دن کے لیے آپ کے پاس آ گئی۔ لیکن پھر وہ بھی چاہتے تھے کہ میں ان کے پاس رہوں لیکن میری طبیعت بہت زیادہ خراب تھی۔ بہر حال پھر ٹھیک ہوئی تو میں گئی۔

کاشف! وہ تو اتنے کلوز ہو چکے ہیں اور میں بھی سب کچھ یعنی آپ میری بات سمجھ رہے ہو گے۔ ابھی مجھے اتنا Feel نہیں ہو رہا۔ Please میری باتوں کو سمجھنا کیونکہ اگر میرے میں اگر عقل ہوتی تو میں سب کچھ Get کر لیتی لیکن میرا ذہن بچوں والا ہے میں ہر ایک کی باتوں کو سن لیتی ہوں۔ ان باتوں کو مذاق مت سمجھنا۔

کیونکہ شروع سے ہی بھائیوں نے بالکل بچوں کی طرح پالا اور ابھی تک

لیکن اب سمجھ نہیں آرہی کہ میرے ساتھ کیا بنے گا۔Please کاشف بھائی
مجھے بتائیں' حضرت جی کے بغیر رہنا مشکل ہے لیکن پھر وہ اسماء' صائمہ وغیرہ کو بھی
تو چاہتے ہیں۔ پھر ایسی قسمت کہاں کہ میں ان کے پاس آسکوں۔ مجھے پتا نہیں
بہر حال اگرFuture میں مجھے کوئیProblem ہو توPleaseآپ As a
Friendاور Bahi میری مدد ضرور کرنا۔ اچھا اسLetter کو جلا دینا' کیونکہ
شبانہ کے ہاتھ یہLetter لگ سکتا ہے۔ آپ کی ڈائری بھی شاید اس نے پڑھی
تھی۔ بہر حال یہSecrets (وصل والا) تو میں زندگی میں بھی اسے نہیں بتا
سکتی۔ باقی اس کو یہ تو پتا ہے کہ حضرت جی مجھےKisses تو کرتے ہوں گے۔
ظاہر ہے وہ اتنی بچی بھی نہیں ہے۔ باقی اس کا بہت زیادہ خیال رکھا کریں۔

کاشف! حضرت جی نے کہا ہے' اگلی دفعہ جب آپ آئیں تو شبانہ کاشف
آپ سب لوگ اکٹھے ہوں تا کہ وہFeel نہ کریں۔ اس نے ایئرپورٹ پرH.J
کو بہت پیاری بات کہی تھی' جس کی وجہ سے انہوں نے کہا تھا۔ بہر حال کاشف
مجھےLetter ضرور لکھیں۔ لیکنWords بہت دھیان سے لکھنا کیونکہ یہ
لوگLetter کھول لیتے ہیں۔ باقی سروج اور سمین کو بہت پیار کرنا اور کہنا
کہ بہت مس کر رہی ہوں۔ میرا دل نہیں لگ رہا۔ باقی صائمہ کو بھی' سعدیہ کو
بھی پوچھناSpecially سہیل بھائی کو
I really liked him, he is really nice man. باقی آپ کی فیملی
کو سلام اور ہاں وہ سرے والی سرکار کو بھی سلام۔

Kashif I am really missing you Please write me letter as soon as possible. I really only your friend-----------. Please burn this letter after read.

15-07-1995

ڈیئر کاشف!

السلام علیکم!

امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ میں بالکل خیریت سے ہوں۔Sir آپ بہت جھوٹے ہیں۔آپ نے Letter کا جواب نہیں دیا۔ اچھا بھئی اس دن آپ نے سب سے بات کی میرے ساتھ بات کرنا گوارا نہیں کیا۔ مجھے پتا ہے کہ آپ سب کچھ Share کر کے اب مجھے Neglect کر رہے ہو اور مجھے خط نہیں لکھا۔ کاشف بھائی میری Life ہی ایسی ہے۔ پہلے تو سب پیار کرتے ہیں پھر بعد میں Careless ہو جاتے ہیں۔ میرا دل نہیں لگ رہا۔ مجھے سمجھ نہیں آرہی کہ میرے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔ ادھر حضرت جی بھی کہتے ہیں کہ آپ کو کیا پتا آپ کے لیے ہم نے کیا Plan کر رکھا ہے۔ کاشف پتا نہیں یقین نہیں آرہا' سب سے زیادہ Close آپ ہی کو سمجھ رہی ہوں۔

H.J نے بھی مجھے کہا کہ کیا ضرورت ہے۔ ابھی تھوڑی دیر پہلے میں نے انہیں کہا کہ کاشف بھائی کو خط لکھنے جا رہی ہوں' وہ کہتے ہیں کہ مجھے لکھو' میرے ساتھ Share کرو اپنا Secret کسی کو مت بتاؤ۔ پھر کہتے ہیں اچھا سب کچھ بتا دو لیکن تھوڑا بہت تو میں نے چھپا لیا ہے' وہ بھی کوئی خاص نہیں۔ کاشف بھائی آپ تو میرے بہت پیارے دوست ہو' میں صرف پیار کی بھوکی ہوں' جہاں پیار سے ملے وہیں کی ہو جاتی ہوں۔ لیکن Please مجھے آپ Hurt نہیں کرنا۔ اگر آپ نے مجھے Neglect کیا تو میں آپ سے بولوں گی نہیں۔ آپ مجھے ہر ہفتے Letter لکھا کریں۔ اچھا ٹائم Spend ہو جاتا ہے۔ دن میں چار پانچ مرتبہ H.J سے بات ہوتی ہے۔ کل پنڈی جا رہے ہیں' پانچ دن بعد آئیں گے۔ میرے لیے عجیب لگے گا۔

کاشف بھائی سمجھ نہیں آتی کہ آپ سے ایک بات پوچھنی ہے اور مجھے

آپ سے Truely جواب چاہیے۔ اچھا بتایئے آپ اور سہیل بھائی کیوں چاہتے ہیں کہ مجھے وصل مل جائے۔ مجھے لازمی بتائیں۔

کاشف بھائی مجھے یقین نہیں آ رہا کہ مجھے یہ سب کیوں ملنا چاہیے کیونکہ میں اپنے آپ کو اس قابل نہیں سمجھتی۔ وہ مجھے کہہ رہے تھے کہ ادھر کراچی میں جس بندے کو ہاتھ دکھایا تھا اس نے کہا تھا کہ کوئی Lady ہے جو رول ادا کرے گی۔ پھر مذاق میں کہتے ہیں Lady ہے یا Ladies ہیں۔ میں نے کہا I am sureshot Ladies ہی ہیں۔ کاشف بھائی H.J کے پاس اور کون کون آئے گا۔ وہ کہتے ہیں کہ آپ کے علاوہ سوچا نہیں۔ Just Let Me Know.

کہ اور کسی کو وہ لے کر آئیں گے کہ نہیں۔ کاشف بھائی میں کیا کروں، اب ہو کر آئی ہوں تو دل نہیں لگتا۔ اگر دوبارہ آئی تو پھر اگر ایڈجسٹ ہونا ہوا تو بہت مشکل ہے۔

میرا دل بالکل نہیں لگ رہا آپ مجھے فون ہی کر لیا کریں۔

آپ کی۔۔۔۔۔۔

اپنے تیسرے خط میں یہ لڑکی خود کاشف کو اپنے ہسپتال میں ہونے والے ابارشن کے بارے میں بتاتی ہے، جو ناقابل اشاعت ہے۔

ان خطوط میں لباس کے لفظ سے مراد خواتین ہیں کیونکہ کذاب یوسف خواتین کو لباس سے تشبیہہ دیتا تھا اور کہتا تھا کہ جس طرح لباس تبدیل کیا جاتا ہے اسی طرح سے عورتیں بھی۔ ایک خط میں لڑکی اپنے خاندان والوں کو اپنی ظاہری فیملی کہتی ہے۔ یہ بھی کذاب یوسف کا دیا ہوا لفظ تھا۔ وہ اپنے اوپر (نعوذ باللہ) ایمان لانے والے افراد کو اصلی اور حقیقی خاندان کہتا تھا جبکہ دیگر رشتوں کو

دنیاوی اور ظاہری خاندان قرار دیتا تھا۔

## یوسف کذاب نے سینکڑوں گھر اجاڑے

مارچ 1997ء کے دوسرے عشرے میں لاہور کے چند معزز شہریوں کا ایک وفد روزنامہ ''خبریں'' کے دفتر میں جناب ضیا شاہد کو ملا اور بتایا کہ لاہور ہی کا ایک رہائشی محمد یوسف علی جو ابوالحسنین کے قلمی نام سے مقامی روزنامہ میں تعمیر ملت کے نام سے کالم لکھتا ہے اپنی انفرادی ملاقاتوں میں مختلف افراد کو بتاتا ہے کہ وہ ہی (نعوذ باللہ) محمد رسول اللہ اور اپنے آپ پر درود بھیجنے کیلئے ان لوگوں کو کہتا ہے اور ان لوگوں کو جنہیں اس کا دیدار ہو چکا ہوتا ہے 'صحابی کا درجہ دیتا ہے۔ پھر اس سے بھی آگے جا کر قرآن پاک کی توہین کرتے ہوئے غلط ترجمے کرتا ہے اور پھر اپنی تقریر میں قرآن مجید کی ایک آیت کے بارے میں (نعوذ باللہ) یہ فقرہ بھی کہہ چکا ہے ''یہ آیات بہت شرارتی ہیں'' پھر کہیں وہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے حضور بھی گستاخی کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ ان لوگوں نے بتایا کہ نبی آخر الزمان حضرت محمدؐ کے دیدار کے نام پر یہ شخص اپنا دیدار کرواتے ہوئے کہتا ہے ''انا محمد'' اور پھر کہتا ہے کہ میں ہی محمد (نعوذ باللہ) ہوں مگر میں نے خود کو چھپا رکھا ہے پھر سامنے بیٹھا ہوا شخص کنفیوژ ہو جاتا ہے اور بعض لوگ اس کو محمدؐ بھی مان لیتے ہیں۔ ان شہریوں نے ثبوت کے طور پر آڈیو اور ویڈیو کیسٹ بھی فراہم کیں جو یوسف علی کی ملتان روڈ پر واقع ایک مسجد بیت الرضا میں ریکارڈ کی گئی تھیں۔ اس دوران کراچی کا ایک روزنامہ امت او ہفت روزہ تکبیر یوسف علی کے بارے میں بہت کچھ شائع کر چکا تھا کہ یوسف علی بعض نوجوان اور خوبرو لڑکیوں سے روحانی نکاح کر چکا ہے اور ان خواتین کو (نعوذ باللہ) ازدواج مطہرات اور امہات المومنین کا درجہ دیتا ہے اور پھر ان میں سے بعض کو جنسی تشدد کا نشانہ بھی بنا چکا ہے۔

میں نے جب ان افراد کی طرف سے فراہم کی جانیوالی آڈیو اور ویڈیو

کیسٹوں کو سنا تو تمام الزامات بہت حد تک درست پائے گئے۔ اس صورت حال پر میں نے ٹیلی فون پر ابوالحسنین محمد یوسف علی سے رابطہ کیا اور اسے بتایا کہ بعض لوگ اس پر نبوت کے دعوے کا الزام عائد کر رہے ہیں آپ کا موقف حاصل کرنا ہے تو خاصی لیت و لعل کے بعد یوسف علی نے راقم الحروف کو ملاقات کا وقت دیدیا چنانچہ طے شدہ وقت کے مطابق میں ڈیفنس میں واقع اس کی رہائش گاہ 218 کیو میں گیا جہاں میری یوسف سے مفصل گفتگو ہوئی جس کی چند باتیں اس طرح سے ہیں۔

## راقم الحروف سے یوسف علی کی پہلی ملاقات اور مکالمہ کی مختصر روداد

خبریں: کیا آپ نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے؟

یوسف علی: میں نے کبھی نبوت کا دعویٰ نہیں کیا البتہ مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے خلافت عظمیٰ عطا ہوئی ہے اور جب سے یہ عطا ہوئی ہے ہمیں حضرت کہا جانے لگا ہے اور یہ خلافت اس وقت تک عطا نہیں ہوتی جب تک انسانی جسم سے (SEX) کا عنصر ختم نہ ہو جائے اور مجھ سے SEX کے عنصر سمیت تمام جسمانی قوتیں اور خواہشات 7 سال قبل 40 سال کی عمر میں چھین لی گئی تھیں۔

خبریں: کراچی اور لاہور کی بعض کنواری اور شادی شدہ خواتین جنہوں نے (نعوذ باللہ) محمدؐ کی حیثیت سے آپ کا دیدار کیا اور آپ کے اعلان کے بعد آپ کے روحانی نکاح میں بھی آئیں اور پھر آپ اپنی محفلوں

میں انہیں روحانی بیویاں اور ازدواج مطہرات قرار دیتے ہیں اور بعض تو ابھی تک آپ کے سحر میں مبتلا ہیں اور اپنے ناموں کے ساتھ آپ کی نسبت سے یوسف علی یا مصطفیٰ لکھتی ہیں آپ اس بارے میں کیا کہتے ہیں؟

یوسف علی: میری ایک ہی بیوی ہے طیبہ یوسف علی ' میں ان تمام خواتین کو نہیں ملا مگر یہ خواتین بھی اپنی جگہ پر سچی ہو سکتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ یہ خواتین مجھ سے ملی ہوں یا پھر میرا کوئی ہم شکل ان سے ملتا ہو ویسے میں آپ کو ایک بات بتادوں کہ یہ خواتین اس لئے بھی سچی ہو سکتی ہیں کہ اللہ تبارک وتعالیٰ بھی اپنے پیاروں اور نیک بندوں کی شکل میں لوگوں سے آکر ملتے ہیں۔ اللہ پاک کسی بھی انسانی شکل میں دنیا میں آسکتے ہیں اور یہ اللہ کی مرضی ہے کہ وہ کس شکل میں دنیا پر آنا پسند کرتے ہیں۔ وہ حضرت محمد ﷺ کی شکل اور جسم میں آئیں۔ حضرت عبداللہ شاہ غازی کی شکل اور جسم میں آئیں۔ وہ حضرت بابا فرید الدین شکر گنج کے جسم میں آئیں ' وہ حضرت داتا گنج بخشؒ کے جسم اور شکل میں آئیں یا پھر میری شکل میں آئیں۔

خبریں: آپ نے ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی نامی ادارہ بنا رکھا ہے اس کا ہیڈ آفس کہاں ہے۔ ممبران کون ہیں ' ایڈریس کیا ہے اور اس کا وجود کب عمل میں آیا؟

یوسف علی: ورلڈ اسمبلی آف مسلم یونٹی کا ڈائریکٹر جنرل میں خود ہوں۔ عملی طور پر ورلڈ اسمبلی کا صدر دفتر پاکستان میں ہے مگر روحانی طور پر مدینہ شریف میں۔ اس کا فی الحال ایڈریس تو میرے گھر ہی کا ہے اور میرے علاوہ فی الحال اس کا کوئی عہدیدار نہیں ویسے ممبران تو بہت زیادہ ہیں مگر ان کا تعارف نہیں کرواسکتا۔ یہ دس سال قبل قائم ہوئی تھی۔

خبریں: آپ نے محمدؐ کی حیثیت سے اپنا دیدار کروا کر لوگوں سے لاکھوں' کروڑوں روپے لوٹے ہیں؟

یوسف علی: جس کسی نے مجھ سے پیسے لینے ہیں وہ آئیں اور ثبوت دکھا کر مجھ سے رقم واپس لے لیں۔ میں رقم واپس کرنے کو تیار ہوں۔

خبریں: جو خواتین اور حضرات آپ کو محمدؐ رسول اللہ سمجھتے ہیں کیا وہ غلطی پر ہیں؟

یوسف علی: خاموش رہے اور جواب نہ دیا۔ پھر انہوں نے اپنے میز کی دراز میں ایک فائل نکال کر دکھائی جس پر انہوں نے کراچی اور لاہور کے بعض سینئر ڈاکٹروں کے لیٹر پیڈ پر لکھوار کھا تھا کہ وہ جنسی طور پر مفلوج ہیں۔ میں نے اسے کہا کہ آپ کو اس طرح سے فائل بنا کر اپنی اس کمزوری کی تشہیر کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ یہ لوگوں کو پھنسانے کے لیے تو نہیں کیونکہ مرد اپنی کمزوری تسلیم نہیں کرتا اور

یہی اس کی جبلت ہے۔

دوران گفتگو کذاب یوسف نے اپنا بایاں ہاتھ مسلسل اپنے منہ پر رکھا اور منہ میں کچھ بڑبڑاتے ہوئے انگلیاں ہلاتا رہا۔ اس کی ساری باتیں سن کر جب میں اسکے گھر سے اٹھا تو میرے سر میں شدید درد شروع ہو گیا اور مجھ سے گاڑی چلانا بھی مشکل تھا۔ ذہن میں عجیب و غریب خیالات تھے اور منتشر ذہن میں بار بار ایک ہی سوال اٹھ رہا تھا کہ اسکے ساتھ ہماری طرف سے کوئی زیادتی تو نہیں ہو رہی۔ اس ذہنی انتشار میں ایک جگہ رکا تو درد کے مارے سر پھٹا جا رہا تھا کہ اچانک خیال آیا کہ اس نے کوئی شرارت تو نہیں کی' پھر میں نے درود شریف کا ورد شروع کیا اور چند منٹ میں ہی سر درد غائب ہو گیا اور یقین ہو گیا کہ کذاب یوسف سفلی علوم کا ماہر ہے اور اس نے ایسا ہی کوئی عمل مجھ پر بھی کرنے کی کوشش کی جو نبی کریمؐ کی ذات پر پڑھے جانے والے درود شریف کے صدقے میں دور ہو گیا۔

## کذاب یوسف کی خرافات پر دینی جماعتوں کا اجلاس

یوسف علی کے اس انٹرویو کے بعد میں نے روزنامہ ''خبریں'' اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے اشتراک سے ٹمپل روڈ پر واقع لاہور پیلس میں مختلف دینی جماعتوں کے نمائندوں کو اکٹھا کیا۔ وکلاء اور دانشوروں کو بلایا اور ابوالحسنین

یوسف علی کی آڈیو اور ویڈیو کیسٹ دکھائی۔ اس موقع پر موجود تمام افراد نے متفقہ طور پر یوسف علی کو مرتد، گستاخ رسولؐ اور کذاب قرار دیتے ہوئے توہین رسالتؐ کا ملزم قرار دیا۔ اس موقع پر متفقہ طور پر قرارداد منظور ہوئی جس پر مندرجہ ذیل افراد نے دستخط کئے۔

1۔ مولانا زبیر احمد ظہیر مرکزی امیر جماعت اہلحدیث لاہور۔
2۔ ریاض الحسن گیلانی سینئر ایڈووکیٹ سابق مشیر وفاقی شرعی عدالت۔
3۔ مولانا محمد شفیع جوش۔
4۔ جنرل (ر) محمد حسین انصاری۔
5۔ مولانا عبد المالک جامعہ منصورہ لاہور۔
6۔ مولانا حبیب الرحمٰن فاروقی خطیب رحمانیہ مسجد اہل حدیث گڑھی شاہو۔
7۔ مفتی سرفراز نعیمی جامعہ نعیمیہ لاہور۔
8۔ مولانا محمد رفیق ربانی کنگ سعود یونیورسٹی سعودی عرب۔
9۔ میاں محمد جمیل سیکرٹری جنرل جمعیت اہلحدیث۔
10۔ مولانا ضیاء اللہ قصوری جمعیت اتحاد علماء پاکستان۔
11۔ مولانا ظفر اللہ شفیق عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت۔
12۔ حافظ محمد ادریس جماعت اسلامی۔
13۔ لیاقت بلوچ امیر جماعت اسلامی لاہور۔

اس قرارداد میں تمام مندرجہ بالا افراد نے آڈیو فلم سننے اور ویڈیو فلم دیکھنے کے بعد فیصلہ دیا کہ یوسف علی توہین رسالتؐ کا مرتکب ہوا ہے اور اس بدبخت نے اللہ سبحانہ تعالیٰ اور قرآن مجید کی اہانت کرتے ہوئے اس گستاخی کی بھی جسارت کی کہ حضور رسالت مآب ﷺ کا ظہور پورے آب و تاب سے اس ناپاک شخص کے جسم میں ہوا ہے۔ اس نے بنت رسول حضرت فاطمہؓ اور صحابہ کرامؓ کی توہین

کی ہے اس لئے اسے قرار واقعی سزا دی جائے۔ یوسف علی سے ملنے والوں اور اس کے حلقہ اثر میں عرصہ رہنے والوں سے میں نے انفرادی طور پر ملاقاتیں کیں تو ان تمام افراد نے بتایا کہ وہ ایک مخصوص عرصہ تک جو ہر فرد کیلئے مختلف ہے یوسف علی کو اس کے دعوے کے مطابق رسول خدا اور محمد سمجھتے رہے ہیں۔ ان افراد کے مطابق یوسف علی دعویٰ کرتا تھا کہ رسول کریم حضرت محمد ﷺ دنیا میں 99 مرتبہ بشر کی حیثیت سے تشریف لائیں گے اور اس میں سے 92 ویں مرتبہ اب تشریف لا چکے ہیں اور اس مرتبہ میری یعنی یوسف علی کی شکل میں دنیا میں آئے ہیں اور پھر جس شان و شوکت کے ساتھ نبی کریم ﷺ اب دنیا میں جلوہ گر ہیں وہ شان و شوکت پہلے کبھی نہ تھی۔ 1400 سال پہلے رسولؐ سادہ زندگی میں تھے مگر اب شاہانہ زندگی میں ہیں۔ مسجد نبویؐ اس وقت کیا تھی اب اس کی شان و شوکت کیا ہے تو جو شان اب مسجد نبوی کی ہے ویسی شان آج اس کے والی کی بھی ہو گی۔ (نعوذ باللہ)

## کذاب یوسف کا اپنی پشت پر مہر نبوت کا دعویٰ

49 سالہ یوسف علی نے اپنے مریدوں سے یہ بھی کہہ رکھا تھا کہ اس کی کمر پر (نعوذ باللہ) وہی مہر نبوت موجود ہے جو 14 سو سال پہلے نبی کریمؐ کی کمر پر تھی۔ اس نے کہا کہ جس طرح حضرت محمد ﷺ کو ابتدائی دنوں میں سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑا اور لوگوں نے انہیں تسلیم نہیں کیا تھا اسی قسم کی صورت حال میرے ساتھ ہے اور تو اور میری اپنی بیوی طیبہ یوسف بھی گستاخ تھی اور میرے نور کو ماننے سے انکاری تھی۔ پھر میں نے قادر مطلق کو اس صورت حال سے آگاہ کیا اور اپنی بیوی کی گستاخی بارے میں بتایا تو قادر مطلق کی طرف سے ایک انوکھا معجزہ ہو گیا۔ ہوا یوں کہ ایک مرتبہ رات کے وقت لائٹ چلی گئی تو

میں جو کہ مہر نبوت کے حوالے سے سخت احتیاط کرتا تھا اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر قمیض بدلنے لگا' میں نے قمیض اتاری کہ اچانک لائٹ واپس آ گئی اور میری بیوی نے میری کمر پر مہر نبوت دیکھ لی پس پھر کیا تھا کہ وہ میرے قدموں میں گر گئی اور معافی مانگنے لگی۔ قادر مطلق نے حکم دیا کہ اسے معاف کر دو چنانچہ میں نے اسے معاف کر دیا۔ اگر محفل میں موجود کوئی شخص کذاب یوسف سے مہر نبوت دیکھنے کی خواہش کا اظہار کرتا تو یہ اسے کہتا کہ اس کی قیمت ادا کرنا ہو گی۔ پھر قیمت پوچھنے پر کہتا کہ تمہیں اپنی بیوی کو طلاق دینا ہو گی کیونکہ مہر نبوت کے دیدار کے بعد تم تو مصطفوی خاندان میں شامل ہو جاؤ گے مگر تمہاری بیوی تو نہیں ہو گی بعد میں اسے بھی شامل کیا جا سکتا ہے مگر یہ حالات پر منحصر ہے۔ اس قسم کی باتیں سن کر مہر نبوت دیکھنے کی خواہش کا اظہار کرنیوالا خاموش ہو جاتا۔

لاہور میں اس کی محفلیں اور تقریریں سننے اور اس سے متاثر ہونیوالوں میں زیادہ تر مرد تھے اور خواتین بہت کم اس کی محفلوں میں جاتی تھیں اگر جاتی تھیں تو عمر رسیدہ خواتین جاتی تھی۔ ملعون یوسف علی کو لاہور میں اپنا ٹارگٹ پورا ہوتا نظر نہ آیا تو اس نے کراچی کے ایک شخص عبدالواحد خان سے رابطہ کیا جو پاکستان ٹوبیکو کمپنی میں ایک اہم عہدے سے ریٹائرڈ ہوا تھا کے گھر جانا شروع کیا اور اپنے کالے کرتوتوں کا دائرہ کار وسیع کرتے ہوئے عبدالواحد خان کی بیٹی اور بہو کو بھی اپنے حلقہ اثر میں شامل کر لیا۔ عبدالواحد خان جو کراچی جم خانہ کا مستقل ممبر اور کراچی کے بااثر حلقوں میں خاصی جان پہچان رکھتا ہے' یوسف کے ''حلقہ تصرف'' میں آیا تو اپنا سب کچھ اس کے ہاتھوں گنوا کر اس کا باقاعدہ کارندہ بن گیا اور اہم جگہوں پر اس کے لیکچر دلوانے لگا۔ عبدالواحد خان کے گھر سب سے پہلے اس نے اپنے لئے ایک خصوصی کمرہ تیار کروایا جسے اس نے غار حرا قرار دیا اور یہیں پر اس نے لڑکیوں کو اپنی ہوس کا نشانہ بنانے کا سلسلہ شروع

کیا۔ عبدالواحد خان کی بہو (ش) اس کی خاص مریدنی بن گئی اور اس نے اپنی رن خواتین کو بھی اس کی محفلوں میں لا کھڑا کیا۔

## طریقہ واردات:

کذاب یوسف کا طریقہ واردات یہ تھا کہ وہ خواتین کو متاثر کرتا جس گھر میں بھی جاتا اس گھر کے تمام افراد سے ملنے کے فوراً بعد گھر کے کسی باتھ روم میں چلا جاتا' 45 سے 50 منٹ باتھ روم میں موجود رہتا پھر جب باتھ روم سے باہر نکلتا تو اس کے چہرے پر ''جلال'' ہوتا' باہر آ کر وہ اپنی گفتگو شروع کر دیتا اور حاضرین محفل اس کی ایک ایک بات پر آمین آمین اور سبحان اللہ کہتے اور اس پر فدا ہوتے جاتے۔ اپنی محفلوں میں وہ کسی ایک خاتون کا انتخاب کرتا پھر اپنے بارے میں سب لوگوں کو ایک ہی کہانی سناتا کہ 7 سال قبل اس کی جسمانی طور پر موت واقع ہو چکی ہے۔ اب وہ روحانی طور پر زندہ ہے اس میں دنیاوی خواہشات ختم ہو چکی ہیں اب اس میں لالچ اور طمع نہیں رہا اور نہ ہی منفی سوچ اور کسی کیخلاف نفرت رہی ہے۔ سب سے بڑی بات یہ کہ اس میں جنسی صلاحیتیں نہیں رہیں۔ قادر مطلق نے اس سے تمام منفی قوتیں چھین لی ہیں اب وہ روحانی طور پر زندہ ہے چونکہ اس میں سیکس کا عنصر نہیں لہٰذا اس کے لئے ہاں اب لڑکی 'لڑکا' عورت' آدمی کی کوئی تفریق نہیں۔ پھر وہ اپنی محفلوں میں اکثر اوقات ایک فائل لوگوں کو دکھاتا جس میں کراچی اور لاہور کے کچھ ڈاکٹروں کے نسخے لکھے ہوتے اور کسی مرض کی تشخیص ہوتی وہ فائل لہرا کر اعلان کرتا کہ اس کو وہ پڑھ لے جسے میری بات کا یقین نہیں کہ ہم طبعی طور پر مر چکے ہیں' روحانی طور پر زندہ ہیں اور پھر وہ مختلف کتابوں کا حوالہ دیکر کہتا کہ حضورؐ پوری آب و تاب اور شان و شوکت سے دنیا میں موجود ہیں۔ وہ اپنے بیانات میں کہتا کہ حضرت آدم علیہ السلامؑ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام میں بھی حضرت محمدؐ کی روح تھی اور اب حضرت

محمدؐ کی روح 92ویں مرتبہ دنیا میں آئی ہے اور وہ میرے جسم کے اندر آئی ہے۔
یہ 7 سال قبل اس وقت آئی جب میری طبعی موت ہو گئی مگر اس وقت کے حضور کریمؐ اور چودہ سو سال پہلے والے حضور کریم میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ ملعون نے اپنی تقریروں میں کہا کہ ایک دن ہم نے قادر مطلق سے سوال کیا کہ چودہ سو سال پہلے تو ہم بہت سادہ تھے اب یہ شان و شوکت کیوں' قادر مطلق نے کہا کہ چودہ سو سال پہلے مسجد نبوی بھی تو بہت سادہ تھی' مدینے کا شہر بھی بہت سادہ تھا' مسجد نبوی کی چھتیں ٹپکتی تھیں' کھجور کے پتوں سے چھت بنائی گئی تھی آج مسجد نبوی کی شان دیکھو دنیا بھر کی خوبصورت ترین مسجد ہے۔
چودہ سو سال پہلے ڈیوٹی اور آج بیوٹی پر ہیں:
آج حضور کی شان بھی اس کے مطابق ہی ہو گی پھر یہ ملعون مزید گستاخی کرتے ہوئے کہتا کہ قادر مطلق نے ہمیں اچھا پہننے' اچھا کھانے اور عیش و عشرت کی زندگی گزارنے کی اجازت دے رکھی ہے کیونکہ اس وقت میں اور آج کے وقت میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ اس وقت حضورؐ ڈیوٹی پر تھے اور اس وقت حضور بیوٹی پر ہیں۔ (نعوذ باللہ)
یہ لعنتی جب بار بار اپنے جسم میں سیکس کا عنصر ختم ہونے کا ذکر کرتا تو لوگ اس کی باتوں پر یقین کرتے ہوئے بے دھڑک رات گئے تک اپنی جوان بچیوں کو اس صحبت میں بیٹھے رہنے کی اجازت دے دیتے۔ یہ اپنی محفلوں میں کسی ایک لڑکی کا نام لیکر اشارہ کر کے کہتا حاضرین مجلس' میں اعلان کرتا ہوں کہ آج سے یہ بچی ہمارے نکاح میں ہے اور ہمارا ان کا نکاح روحانی نکاح ہے ان کی دنیاوی شادی ہو سکتی ہے۔ دنیاوی تعلق کسی بھی دنیادار سے ہو سکتا ہے مگر روحانی تعلق ہمارے ساتھ ہے اور یہ تعلق نہ صرف اس زندگی میں بلکہ اس زندگی کے بعد بھی رہے گا۔ پھر وہ اس لڑکی کو اعلانیہ اپنے نکاح میں لیتا اور اسے درود شریف

پڑھنے کیلیئے کہتا پھر ان لڑکیوں کو یہ بھی حکم تھا کہ وہ جب اس بدبخت سے ملیں تو الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ کہیں۔ لڑکیاں جب یہ کہتیں تو ملعون جواب میں آیت کریمہ پڑھتا۔ لڑکیوں کو یہ بھی حکم تھا کہ ٹیلی فون بھی کریں تو اسلام علیکم کی بجائے الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ کہیں۔

کراچی کے مختلف گھروں میں جہاں یہ قیام کرتا ان میں سے ایک محمد علی ابو بکر اور دوسرا رانا اکرم کا گھر تھا جبکہ تیسرا بریگیڈیئر اسلم کے گھر بھی کبھی کبھار تھوڑی دیر کے لئے جاتا۔ عبدالواحد خان کے گھر پر اس نے جو خصوصی کمرہ تیار کروا رکھا تھا جسے یہ غار حرا کہتا پھر ایسا ہی کمرہ محمد علی ابو بکر کے گھر تیار کروایا اور اسے بھی غار حرا کا درجہ دیا۔ انہی کمروں میں یہ لڑکیوں سے انفرادی ملاقاتیں کرتا جو رات گئے جاری رہتیں۔ پہلے پہل جب محفل کے دوران کسی نماز کا وقت آجاتا تو یہ اپنا بیان جاری رکھتا اور کہتا کہ ہماری موجودگی میں نماز کی قضا کوئی قضا نہیں نماز تو عام لوگوں کیلیئے ہے مصطفوی خاندان کیلیئے نہیں اور وہ تمام حاضرین مجلس کو مصطفوی خاندان سے منسوب کرتے ہوئے کہتا کہ آپ سب اعلیٰ پائے کے لوگ ہیں اور روز قیامت جب تمام لوگ اپنے اعمال نامے ہاتھوں میں لئے ادھر ادھر بھاگ رہے ہوں گے تو آپ لوگ ہمارے ساتھ جنت کے سب سے اعلیٰ مقام وراءالورا میں اللہ تعالیٰ کے سامنے کافی پی رہے ہوں گے۔

## امتی صرف امتی ہوتا ہے مرد یا عورت نہیں
## یوسف کذاب کی منطق

اگر حاضرین مجلس میں سے کوئی شخص اس ملعون کی توجہ نماز کی طرف زیادہ دلاتا تو یہ اسی کمرے میں خواتین اور مردوں کی اکٹھی نماز پڑھا دیتا۔ ملتان روڈ پر بیت الرضا میں نماز جمعہ کے بعد جو خصوصی نماز ہوا کرتی تھی اس میں بھی یہ ایک ہی کمرے میں خواتین اور مردوں کو اکٹھی نماز پڑھاتا اگر کوئی اعتراض

کرتا تو یوسف علی اسے جھاڑ پلاتے ہوئے کہتا کہ تمہارے اندر کہیں نہ کہیں گند موجود ہے پھر حاضرین کو مخاطب کرتے ہوئے کہتا کہ یہاں اعلیٰ درجے کے امتی موجود ہیں اور یہ صرف امتی ہیں ان میں کوئی مرد یا عورت نہیں۔ یہاں سیکس کا عنصر ختم ہو جاتا ہے اور روحانی محفل میں روحیں موجود ہوتی ہیں۔ اس کے بعد بعض متاثرین نے بتایا کہ یہ نمازیں کافی دیر کر کے پڑھاتا بعض اوقات عصر کی نماز مغرب کے قریب ہوتی۔ نماز کھڑے ہونے سے قبل کوئی شخص وضو کی اجازت مانگتا تو اسے اجازت مل جاتی مگر اسے کہتا کہ آپ وضو کر لیں مگر وضو کی ضرورت انہیں ہوتی ہے جو پلید ہوں یا جنہیں نجاست لگی ہو آپ تو پاک لوگ ہو اگر دامن نچوڑ دو تو فرشتے وضو کریں۔ اس ملعون کی انہیں چکنی چپڑی باتوں سے لوگوں کا مورال خاصہ بلند ہو جاتا اور وہ دیوانہ وار اس کی طرف لپکتے۔

**نام نہاد مہر نبوت و رسالت:**

ایک دن ایک شخص نے مہر رسالت دیکھنے کی خواہش کا اظہار کیا تو ملعون نے کہا منظور ہم ابھی کمرے میں تمہیں مہر رسالت دکھائے دیتے ہیں مگر تمہیں اس کیلئے قربانی دینا ہو گی۔ اس شخص نے کہا تیار ہوں پھر محفل میں بیٹھی اس کی بیوی کی طرف دیکھا اور کہا کہ مہر رسالت دیکھنے کی قیمت کہ اپنی بیوی کو طلاق دیدو جس پر وہ شخص خاموش ہو گیا پھر ملعون نے عبدالواحد خان کی بہو جو کہ اس کی خاص مریدنی تھی اور اس کیلئے خواتین کو گھیر کر لاتی تھی، کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ آپ تو مہر رسالت دیکھ چکی ہیں بتائیں آپ پر کیا بیتی تو وہ خاتون بھری محفل میں سبحان اللہ سبحان اللہ کہنے لگی اس کی انہیں چکنی چپڑی باتوں سے خواتین میں اس کا دائرہ اثر بڑھنے لگا۔ اس طرح اس نے کراچی اور لاہور کی متعدد خواتین کو اپنے روحانی نکاح میں لے لیا پھر اس نے اپنے مریدوں کی آپس میں شادیاں کروانے کا سلسلہ بھی شروع کیا۔ ایک نوجوان سروش کی شادی اس

کے والدین کے علم میں لائے بغیر ایک لڑکی ثمین سے محض تین چار لڑکیوں کی موجودگی میں زبانی اعلان کر کے کروادی اور پھر اسے اپنے نکاح میں بھی لے لیا۔ ان دونوں لڑکے اور لڑکی کی عمر 20 سال سے زائد نہ ہوگی۔ ان کے والدین کو کوئی علم نہیں تھا۔ نہ کوئی نکاح پڑھایا گیا نہ کوئی ایجاب و قبول ہوا بس اس لعنتی نے اعلان کر دیا اور لڑکی لڑکا رشتہ ازدواج میں بندھ گئے۔

اس طرح کراچی ہی کے ایک نوجوان جنید کی اسی قسم کی شادی ایک سکول کی طالبہ عتیقہ سے کروادی اور ان دونوں کے والدین کو بھی علم نہیں اور ان کا بھی نہ کوئی نکاح نامہ تھا نہ کوئی ایجاب و قبول۔ ایک دفعہ ایک نوجوان جو کراچی کے ایک کالج میں سال اول کا طالب تھا کراچی کے ایک امیر کبیر خاندان کی لڑکی کو لے کر ملعون کے پاس آ گیا اور کہا کہ ہماری شادی کروادو اس لعنتی نے خوبرو لڑکی کو دیکھ کر کہا کہ اب یہ ہمارے نکاح میں آ گئی ہے گرمیوں کی چھٹیوں میں تمہاری شادی کرادی جائے گی اور گرمیوں کی چھٹیوں سے قبل یہ شخص جیل میں چلا گیا۔

## کراچی کا سہیل احمد خان تمام سیاہ کاریوں میں شریک:

لاہور کے ایک شخص مسعود کی اہلیہ سے بھی اس شخص نے اسی قسم کا نکاح کر رکھا تھا۔ کراچی میں اس نے ایک نوجوان کمپیوٹر انجینئر سہیل کو اپنا خلیفہ بنا رکھا تھا اور سہیل اس کی تمام تر سیاہ کاریوں کا شریک رہا۔ سہیل کا والد احمد دین خان جو اکنامک افیئرز کا ایک ریٹائر سینئر آفیسر ہے' کے پاس یوسف علی کی گستاخیوں کا خاصا طویل ریکارڈ ہے اور یوسف علی کی جائے نماز پر ایک خوبرو لڑکی کو اپنی باہوں میں لے کر بنوائی جانیوالی تصویر بھی احمد دین نے ہی ''خبریں'' کو فراہم کی۔ احمد دین کا بیٹا سہیل اس کا چیف چیلا تھا اور اس کی تمام سیاہ کاریوں میں شریک ہونے کی وجہ سے اس نے دیگر لڑکیوں کے ساتھ

کذاب کی ملاقاتیں کروانے کا سلسلہ جاری رکھا مگر ایک مرتبہ اس کی والدہ اور بہن یوسف علی کی محفل میں آئیں تو سہیل سیخ پا ہو گیا اور اس نے اپنی ہمشیرہ کو فوری طور پر وہاں سے چلے جانے کا حکم دیا۔

کراچی کے عبدالواحد خاں کو اس بدبخت نے حضرت عمر فاروقؓ کا درجہ دے رکھا تھا اور اس کا باقاعدہ اعلان اس نے ملتان روڈ لاہور میں واقع مسجد بیت الرضا میں کیا تھا۔ کراچی کا خلیفہ سہیل' راولپنڈی کا خلیفہ زید زمان' پشاور کا خلیفہ سابق ایئر کموڈور اور نگزیب تھا۔

کراچی ہی کے ایک میاں بیوی کو ایک محفل میں اعلان کر کے اپنے نکاح میں لیا اور کہا کہ چونکہ میرے لئے مرد اور عورت ایک ہی چیزیں ہیں میرا نکاح روحانی ہے اس لئے کسی سے بھی ہو سکتا ہے۔ اسی قسم کی چکنی چپڑی باتوں میں کچے ذہن کی خوبرو لڑکیاں اس کے چکر میں لٹتی رہیں اور اس سے بے آبرو ہوتی رہیں۔

پہلے پہل وہ کراچی کی لڑکیوں کو متاثر کرنے کیلئے لاہور کی ایک لڑکی کو اپنے ساتھ کراچی لے گیا۔ وہ ایک گھر میں کئی دن تک اسی کے کمرے میں ٹھہری اور اس نے دوسری تمام لڑکیوں کو اکثر اوقات اس لعنتی کے کرشمے اور کرامات اس طرح سنانے کا سلسلہ شروع کیا کہ تمام لڑکیوں میں اس ملعون کے ساتھ وقت گزارنے کا شوق پیدا ہوا۔ لاہور سے جانیوالی لڑکی دیگر لڑکیوں کو بتاتی کہ رات دو بجے کے بعد جب حضور عبادت شروع کرتے ہیں تو کمرے میں نور ہی نور ہوتا ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے جیسے چاند کمرے میں اتر گیا ہے۔ فرشتے رحمتیں لے کر آتے ہیں اور اس کیفیت میں حضور جو کچھ بھی کہتے ہیں امر ہو جاتا ہے۔ لڑکیاں اس کی باتوں میں آتی رہیں اور تباہ ہوتی رہیں۔

## ایک مرید کی طرف سے عمرہ کی اجازت پر

# کذاب کی ناراضگی

**1996**ء کے رمضان المبارک میں کراچی میں ایک محفل میں ایک میاں بیوی نے جب یوسف علی سے اجازت طلب کی کہ وہ عمرے کیلئے جانا چاہتے ہیں تو یوسف علی نے ناراضگی کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ معلوم نہیں لوگ عمرے پر کیا لینے جاتے ہیں' کیوں اخراجات کرتے ہیں۔ مکین کو ادھر چھوڑ جاتے ہیں اور مکان کے پاس چلے جاتے ہیں' مکین کو نظر انداز کرتے ہیں اور درودیوار کے بوسے لیتے ہیں' پھر وہ اس کی وضاحت کرتے ہوئے کہتا کہ مکین تو پاکستان میں موجود ہے وہاں تو اب صرف خالی درودیوار ہے۔ سعودی عرب کے لوگوں نے درودیوار مانگے انہیں مل گئے۔ پاکستان کے لوگوں نے حضور کو مانگا سو انہیں یہ مل رہا ہے۔

وہ پھر حاضرین سے مزید پوچھتا کہ آج بتادیں کہ آپ کو حضور چاہیے یا حضوری اگر آپ حضور چاہتے ہیں تو رک جائیں حضور تو پاکستان میں ہی ہیں جب حضور ملیں گے تو حضوری خود بخود ہو جائے گی۔

**کراچی میں فلم دیکھتا رہا:**

کراچی کے ایک شخص شاہد خان نے "خبریں" کو بتایا کہ یہ انگریزی فلم "دی میسیج"

لوگوں کو بار بار دیکھنے کی تلقین کرتا۔ ایک مرتبہ اس نے یہ فلم اپنے مداحین میں بیٹھ کر دیکھی اور اس فلم کے ایک سین کو بار بار دہراتے ہوئے کہا کہ اسے دیکھیں وہ سین کچھ اس طرح سے تھا کہ ایک شیطانی جسم ختم ہو جاتا ہے تو اس کی روح کسی اور شخص کے جسم میں منتقل ہو جاتی ہے پھر وہ کہتا کہ جس طرح اس فلم میں روح منتقل ہوئی ہے اسی طرح اس کے جسم میں حضورؐ کی روح (نعوذ باللہ) منتقل ہوئی تھی۔ شاہد خان نے مزید بتایا کہ اس کی اہلیہ کو اس نے

بھری محفل میں بشارت دی کہ اس کے ہاں بیٹا پیدا ہو گا اصل میں اس کی اہلیہ جس لیڈی ڈاکٹر کے پاس زیر علاج تھی اس کا شوہر ڈاکٹر کمال کذاب یوسف کا دوست اور چیلا تھا۔ شاہد خان کی اہلیہ کا الٹرا ساؤنڈ اس کی لیڈی ڈاکٹر اہلیہ نے کیا جس کی رپورٹ اس لیڈی ڈاکٹر کے شوہر کے ذریعے کذاب یوسف کو مل گئی اور اس نے بیٹے کی پیدائش سے ایک ماہ پہلے ہی اعلان کر دیا کہ آپ کے ہاں بیٹا ہو گا۔ شاہد خان نے بتایا کہ جب بیٹا ہوا تو اس کی اہلیہ اسے بہت پہنچی ہوئی ہستی ماننے لگی۔ پھر اس نے اس کی اہلیہ کو بھی بچے کی ولادت کے تین ماہ بعد رسول کی حیثیت سے اپنا دیدار کرایا۔

## سفلی علوم میں مہارت:

جس پر اس کی اہلیہ اس کے دائرہ اثر میں بہت زیادہ آ گئی حتیٰ کہ اپنا گھر بھی تباہ کرنے پر تل گئی۔ پھر کوئٹہ کے ایک عالم دین مولانا عبدالرحمان سے رابطہ کیا گیا جنہوں نے اس خاتون کا علاج کیا اور 11 گھنٹے کے مسلسل قرآنی عمل کے بعد جب ان کی اہلیہ بے ہوش ہو کر گر پڑی تو مولانا عبدالرحمان نے کہا کہ اب تھوڑی دیر بعد انہیں ہوش آ جائے گا اور یہ ٹھیک ہو جائیں گی۔ اس تمام قرآنی عمل کے دوران مولانا عبدالرحمان ڈرائنگ روم میں بیٹھے قرآن مجید اور قرآنی وظائف پڑھتے رہے جبکہ اس کی اہلیہ مسلسل مختلف اشیاء سے ڈرائنگ روم کا دروازہ توڑنے میں مصروف رہی مگر جب اس کا اثر ختم ہو گیا تو وہ اپنی اصلی حالت پر آ گئی۔ شاہد خاں نے بتایا کہ یوسف علی مختلف سفلی علوم اور جادو جاننے کے علاوہ حروف مقطعات کو الٹا پڑھنے کے عمل کو بھی جانتا ہے۔ مختلف عملوں کے ذریعے لوگوں کو اپنے سحر میں اور اپنے حصار میں جکڑے رکھتا تھا۔

روزنامہ ”خبریں“ نے اس قابل نفرت بد کردار اور گستاخ شخص کو 23 مارچ 1997ء کے شمارے میں سب سے پہلے بے نقاب کیا۔ پھر 24 مارچ کو

مزید تفصیلات شائع کیں تو پورے ملک کے طول و عرض سے لوگوں نے ''خبریں'' سے رابطہ کیا۔ متعدد متاثرہ خواتین و حضرات نے اپنے نام صیغہ راز میں رکھنے کی شرط پر ''خبریں'' کو ملعون کے بارے میں خوفناک تفصیلات فراہم کیں اور 25 مارچ کو پولیس نے کذاب یوسف کو اس کے گھر سے گرفتار کیا اور تھانے لے جا کر اس کا وضاحتی بیان لیا اور اپنی کارروائی مکمل کر کے اسے گھر جانے کی اجازت دے دی۔ اس دوران اس کے خاص کارندے زید زمان جو راولپنڈی میں برنکس نامی ایک سکیورٹی کی فرم میں آفیسر ہے نے کذاب یوسف کے گھر پر سکیورٹی کا عملہ تعینات کر دیا۔ ''خبریں'' نے چوتھے روز بھی اس کے کرتوت شائع کیے تو متعدد لوگ ڈیفنس میں اس کے گھر پہنچ گئے اور اس ملعون کی جان کو خطرہ ہوا تو حکومت پنجاب نے ڈپٹی کمشنر لاہور کے ذریعے 16 ایم پی او کے تحت اس کو اس کے گھر واقع ڈیفنس سے اٹھا کر ملتان روڈ پر چوہنگ کے انسداد دہشت گردی کے سیل میں 3 ماہ کے لیے نظر بند کر دیا اس دوران شہریوں کی بڑی تعداد روزنامہ ''خبریں'' سے ملعون کی آڈیو اور ویڈیو کیسٹوں پر مشتمل تقاریر کی کاپیاں حاصل کرتی رہی۔

## عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی درخواست پر پرچے کا اندراج:

کذاب یوسف کی خرافات کا مکمل جائزہ لے کر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی طرف سے ایس ایس پی لاہور کو تحریری طور پر درخواست دی گئی کہ یوسف علی توہین رسالتؐ کا مرتکب ہوا ہے۔ اس لیے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین کے مطابق تعزیرات پاکستان کا جائزہ لے کر اس کے خلاف مقدمہ درج کر کے اسے سخت سزا دی جائے۔ سابق ایس ایس پی لاہور طارق سلیم ڈوگر نے اس درخواست پر لیگل برانچ سے رائے لی۔ آڈیو اور ویڈیو کیسٹ کو سنا گیا اور پھر تھانہ ملت پارک میں 29 مارچ 1997ء کو مولانا محمد اسماعیل شجاع آبادی کی

درخواست پر نبوت کے جھوٹے دعویٰ دار اور گستاخ رسولؐ یوسف علی کے خلاف
406 `420 `508 `505` 298-A` 298` 295-B` 295-C`
295-A تعزیرات پاکستان اور 16 ایم پی او کے تحت فوجداری کیس رجسٹرڈ کیا گیا۔ اس دوران ملعون یوسف علی کی اہلیہ طیبہ یوسف کی جانب سے لاہور ہائیکورٹ میں اس کی غیر قانونی گرفتاری کو چیلنج کرتے ہوئے اس کی فوری رہائی کا مطالبہ کیا گیا۔ ڈپٹی کمشنر لاہور نے ہائیکورٹ میں تحریری طور پر اپنے نظر بندی کے احکامات واپس لے لیے مگر اس دوران مقدمہ درج ہونے کی بنا پر تھانہ ملت پارک پولیس نے رہائی کے فوراً بعد اسے اپنی حراست میں لے لیا اور اسکا 14 روزہ ریمانڈ لیا گیا۔ اس عرصے کے دوران ملک بھر سے روزنامہ ''خبریں'' کو ٹیلی فون اور خطوط کے ذریعے اس کے نت نئے کرتوتوں سے آگاہی حاصل ہوتی رہی اور اخبار میں روزانہ اس کی بداعمالیاں شائع ہوتی رہیں۔

## تھانہ میں اپنے بیان سے انکار:

پولیس نے 14 دن تک اسے جسمانی ریمانڈ پر رکھا۔ اس دوران اس نے تھانہ مسلم ٹاؤن میں ایس پی میجر (ر) مبشر اللہ اور مختلف علماء کے سامنے کہا کہ وہ گستاخ رسولؐ نہیں اس طرح وہ اپنی جان بچانے کے لیے صاف مکر گیا اور اس نے کہا کہ اس نے 28 فروری کو بیت الرضا میں جذب کی کیفیت میں یہ بات کہہ دی تھی کہ اس محفل میں 100 صحابہ کرام موجود ہیں پھر اسی محفل میں میں نے دو افراد عبدالواحد خاں اور زید زمان کا بطور صحابی تعارف کروا دیا۔ مجھ سے گستاخی ہوئی یہ درست ہے کہ صحابی تو دور کی بات صحابی کے بال برابر بھی کوئی نہیں پہنچ سکتا۔ اس طرح یوسف علی اپنے بیان سے مکر گیا۔ حوالات میں یوسف علی کا داماد ڈاکٹر ندیم قریشی مسلسل یوسف علی کے رابطے میں رہا اور وہ اس کے لیے مختلف قسم کے کھانے پکا کر لاتا رہا۔ 14 دن کے جسمانی ریمانڈ کے بعد پولیس نے

اپنی تفتیش مکمل کر لی اور اسے گستاخ رسولؐ قرار دیا پھر علاقہ مجسٹریٹ نے اسے جوڈیشل ریمانڈ پر کوٹ لکھپت جیل بھیج دیا مگر کوٹ لکھپت جیل کی انتظامیہ نے اس ملعون کو وصول کرنے سے انکار کر دیا اور موقف اختیار کیا کہ کوٹ لکھپت جیل میں درجنوں عاشق رسولؐ تیار بیٹھے ہیں کہ یہ جیل میں آئے اور کوئی غازی علم الدین شہید کا رتبہ حاصل کرے جس پر اسے راہداری پر واپس تھانہ مسلم ٹاؤن میں بند کر دیا گیا۔ دوسرے روز کذاب یوسف کو کیمپ جیل لے جایا گیا مگر یہاں بھی اسے کسی نے قبول نہ کیا جس پر آئی جی جیل خانہ جات نے اسے ساہیوال جیل منتقل کر دیا جہاں پر قید تنہائی میں رہا۔

## کراچی کی ایک متاثرہ خاتون کا بیان

اس کی جیل جانے کی خبر کے بعد کراچی کی ایک خاتون نے روتے ہوئے روزنامہ ''خبریں'' کو بتایا کہ اس بدبخت نے درجنوں گھر تباہ کیے ہیں اور یہ تو اول نمبر کا بدمعاش ہے۔ اس لڑکی نے اپنا نام ظاہر نہ کرنے کی شرط پر کہا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے توفیق دی تو بھری عدالت میں اسے بے نقاب کرے گی اور عدالت کو بتائے گی کہ اس کا کردار کیا ہے۔ اس نے روتے ہوئے بتایا کہ وہ لڑکیوں سے کہتا کہ آپ خدا کا نور ہیں اور میں محمد ہوں جس طرح نعوذ باللہ نعوذ باللہ نعوذ باللہ اللہ اور محمد عرش پر پیار کرتے ہیں ہم اسی طرح فرش پر کریں گے۔ وہ انتہائی بے غیرت ہے وہ بیٹی کہہ کر بھی ڈسنے سے باز نہیں آتا اور میں تو ایسی لڑکی ہوں جس نے اعلیٰ دنیاوی تعلیم حاصل کر لی مگر اس کے چکر میں بڑے بڑے ڈاکٹر، عالم دین، سرکاری آفیسر، کاروباری حضرات اور ریٹائرڈ جرنیل پھنسے ہوئے ہیں۔ وہ جس کمرے میں غلیظ حرکتیں کرتا اسے غار حرا کہتا تھا۔

### کراچی کی دس لڑکیاں متاثر ہوئیں:

اس خاتون نے قسمیں اٹھاتے ہوئے روزنامہ ''خبریں'' کو کہا کہ کوئی

خاتون اپنے کیریکٹر پر الزام نہیں لگاتی مگر یہ حرمت رسولؐ کا معاملہ ہے ہم کم عقل تھے دین سے دوری تھی یا رسول کی محبت کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ ہم کس طرح اس کے چکر میں پھنس گئے اور ملعون کراچی کی کم از کم 10 لڑکیوں کو نکاح کی آڑ میں خراب کر چکا ہے۔ آغا خاں یونیورسٹی کی لڑکی کو بھی نکاح میں لے رکھا ہے۔ اس خاتون نے بتایا کہ میں اور میری ساتھی لڑکیاں یہ سمجھتی رہیں کہ یہ نکاح آسمانوں پر ہوئے ہیں پتہ نہیں یہ کون سا عمل کرتا تھا کہ ذہن اس بڈھے کی طرف کھینچا ہی چلا جاتا تھا۔ وہ اکثر یہ کہتا تھا کہ اس نے 99 شادیاں کرنی ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کے 99 نام ہیں۔ حضرت محمدؐ کی دنیا میں آمد بھی 99 مرتبہ ہونی ہے۔ ہمارے سارے گھر والے اس کے چکر میں پڑ گئے تھے۔ اس نے کلفٹن میں عبدالواحد خاں کے گھر اپنا اڈا بنا رکھا تھا اور عبدالواحد خاں کی بہو اور بیٹیاں بھی دن رات اس کی تعریفیں کرکے ہمیں اس ملعون کے چکر میں پھنساتی تھیں۔ اس خاتون نے روتے ہوئے ''خبریں'' کو بتایا کہ میں شرمندہ ہوں اللہ مجھے معاف

کرے میں بھی اسے الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہتی رہی۔ اللہ مجھے معاف کرے۔

کراچی ہی کی ایک اور خاتون (ر) نے ''خبریں'' کو بتایا کہ اس نے ہم پر جادو کر رکھا تھا اور اس نے اللہ تعالیٰ کے مبارک ناموں میں سے ایک نام پر میرا نام رکھ دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ایک مرتبہ وہ لعنتی میرے سامنے آئے تو میں اپنے ہاتھوں سے اس کی ناک' کان' ٹانگیں کاٹوں گی۔ اس نے بتایا کہ اس کو پھنسانے والا کراچی کا سہیل ہے جو کذاب یوسف کا ایجنٹ اور میرے بھائی کا دوست ہے۔ سہیل یوسف کی تمام سیاہ کاریوں میں شریک ہے اور جادو

جانتا ہے ہم نے تو اس بے غیرت کو لاکھوں روپے بھی دیئے۔
ایک خاتون نے بتایا کہ ہم سب نمازی اور پرہیز گار تھے۔ کراچی کی لڑکی ''ش'' اس لعنتی کے ساتھ بیویوں کی طرح رہتی رہی ہے اور اس نے اپنے شوہر سے واشگاف الفاظ میں کہہ رکھا تھا کہ وہ حضور کی بیوی ہے۔ اس لیے اسے طلاق دے دو کیونکہ وہ پاک عورت بن چکی ہے۔ اس خاتون نے بتایا کہ اس ملعون کی بیوی طیبہ یوسف جو کسی جسمانی عارضہ میں مبتلاہے اس لعنتی کی تمام حرکتوں سے آگاہ ہے اور وہ جانتی تھی کہ وہ خواتین کے ساتھ زیادتی کرتا ہے اور اس نے یہ بھی کہا تھا کہ اس کے شوہر کو شادیاں کرنے کا شوق ہے۔ میں کیا کروں' اس خاتون نے مزید بتایا کہ اس لعنتی نے جو فائل بنا رکھی ہے اور جسے لہرا کر وہ لوگوں کو بتاتا ہے کہ اس کی جسمانی قوتیں ختم ہیں اور محمدؐ کی روح (نعوذ باللہ) اس میں حلول کر جانے کے بعد اس میں لالچ اور جسمانی طاقتیں نہیں رہیں یہ سب بکواس ہے۔ اسے پکڑ کر ڈاکٹروں کے پاس لے جائیں دودھ کا دودھ پانی کا پانی ہو جائے گا اور اس کا جھوٹ پکڑا جائے گا۔

## جو مجھے رقم دے گا براہ راست اللہ کو دے گا اور جو دوسروں کو دے گا وہ اللہ کی راہ میں دے گا: کذاب یوسف کی منطق

ایک شخص نے بتایا کہ وہ ملعون کو لے کر اپنے خرچ پر عمرے کیلئے گئے' اس نے خانہ کعبہ کا طواف نہ کیا اور مدینے میں بھی 40 نمازیں نہ پڑھیں بلکہ مدینہ شریف میں عجیب وغریب حرکتیں کرتا رہا جس پر اس نے پاکستان واپس آتے ہی اس لعنتی سے تعلق ختم کرلیا۔ ایک خاتون (ش) نے ''خبریں'' کو بتایا کہ کذاب یوسف ہمیں بار بار یہ بات کہا کرتا تھا کہ اسے کسی بھی وقت کسی آزمائش سے دوچار ہونا پڑے گا تو وہ مکر کر جائے گا اور آپ بھی مکر جایئے

گا۔ اگر کوئی پوچھے تو مت بتایئے گا' مصلحت اس میں ہوتی ہے کہ مشکل وقت عقلمندی سے گزار لیا جائے۔ اس خاتون نے بتایا کہ وہ یہ بات کہتا تھا کہ جو مجھے رقم دے گا وہ براہ راست اللہ تعالیٰ کو دے گا اور جو دوسروں کو رقم دے گا وہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں دے گا۔ اب یہ آپ نے کا فیصلہ کرنا ہے کہ آپ نے یہ رقم اللہ تعالیٰ کی راہ میں دینی ہیں یا اللہ تعالیٰ کو۔

اب یہ باتیں کوئی نفسیاتی مریض یا دیوانہ تو نہیں کر سکتا۔ اس خاتون نے بتایا کہ ایک مرتبہ میں نے طیبہ یوسف سے لاہور میں فون پر بات کی اور پوچھا کہ آپ نے یوسف علی کی مہر نبوت دیکھی ہے تو طیبہ یوسف نے کہا آپ پڑھے لکھے ہیں آپ کو خود ہی پتہ چل جائے گا کہ حقیقت کیا ہے۔ اس خاتون نے بتایا کہ ایک مرتبہ اس نے عشق حقیقی پر تفصیلی لیکچر دیا اور پھر ''ہیر رانجھا'' فلم دیکھنے کی تلقین کی۔

جہلم کے ایک شخص ملک اعجاز نے روزنامہ ''خبریں'' کو بتایا کہ وہ اپنے ایک دوست کے توسط سے کذاب یوسف سے ملا اور چار ماہ تک اس کے چنگل میں پھنسا رہا پھر ایک مرتبہ کراچی گیا جہاں عبدالواحد خاں کے گھر قیام کیا۔ اس نے رات کے وقت کوئی عمل کیا پھر دو لڑکیاں اسماء اور عالیہ ملنے کے لیے آ گئیں' اسماء اس کے ایک مرید مسعود کی منگیتر تھی مگر اس سے شادی سے انکاری تھی۔ میرے سامنے اس نے یوسف علی سے کہا ہم کہیں بھاگ جاتے ہیں۔ اس لڑکی کے یوسف کے ساتھ دوستانہ تعلقات تھے' یہ ان دونوں لڑکیوں کے ساتھ کافی دیر تک ذومعنی گفتگو کرتا رہا پھر میں ملحقہ کمرے میں سو گیا۔ رات دو بجے میں اٹھا تو میں نے یوسف علی کو ان دونوں لڑکیوں کے کمرے میں داخل ہوتے ہوئے دیکھا پھر ان کے درمیان مزاحیہ گفتگو ہوئی جو میں نے سننے کے بعد کمرے کا دروازہ کھٹکھٹایا تو یوسف مجھے باہر کھڑا دیکھ کر پریشان ہو گیا۔ میں نے اسے واضح




ہفتہ 20 صفر المظفر 1420ھ 5 جون 1999ء 22 جیٹھ 2056 ب

طور پر کہا کہ تو مجھے حضورؐ سے ملاقات کی بشارت دیتا ہے' اپنا کردار دیکھ۔ میں نے اگلے روز عبدالواحد خاں کو تمام صورتحال سے آگاہ کیا تو اس نے بات کاٹتے ہوئے کہا حضورؐ روحانی طور پر موجود ہیں جسمانی طور پر نہیں' روحانی لوگوں پر الزام تراشی نہیں کرتے۔

لاہور میں متاثرین سے تفصیلی رابطوں کے بعد راقم الحروف چیف ایڈیٹر خبریں کی ہدایت پر کراچی گیا جہاں پہلی ملاقات کذاب یوسف کے متاثرین سے ہوئی پھر اس کے حصار میں ابھی تک گرفتار کراچی کے عبدالواحد خان اور اس کے چیف چیلے کمپیوٹر انجینئر سہیل سے رابطہ کیا تو عبدالواحد خان نے ملاقات کے لیے جم خانہ کراچی کا وقت دیا' طے شدہ پروگرام کے مطابق 70 سالہ دراز قد عبدالواحد خان سے ملاقات ہوئی جہاں چھوٹی چھوٹی داڑھی والا ایک 35 سالہ شخص ہاتھ میں تسبیح لیے موجود تھا جس نے تعارف پر اپنا نام سہیل بتایا۔ دوران گفتگو






ہفتہ 5 جون 1999ء 20 صفر 1420ھ 2056ب

عبدالواحد خان نے کہا کہ بعض لوگوں کو حضور کے بارے میں غلط فہمی ہوئی ہے وہ تو سراپا نور ہیں پھر انہوں نے سہیل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا اس نوجوان کی عمر دیکھیں' حضور محمد یوسف کی خاصی عنایت سے قرآن و سنت کے بارے میں جتنی معلومات اس نوجوان کو ہیں شاید ہی دنیا کے کسی عالم دین کو ہوں۔

## لڑکیاں کسی اور کاالزام حضرت جی پر تھوپ رہی ہیں'

## عبدالواحد

عبدالواحد خان نے کہا کہ میں پاکستان کے علماء کو چیلنج کرتا ہوں جنہوں نے قرآن مجید حفظ تو کر رکھا ہے لیکن سمجھ نہیں سکتے۔ آئیں اور اس نوجوان سے ملیں' اگر 5 منٹ میں قرآن وحدیث پر گفتگو کے حوالے سے بڑے بڑے نامی گرامی ملاؤں کو ہمارا یہ نوجوان فارغ نہ کردے اور ان کی کم علمی کا پول نہ کھول دے تو ہم تسلیم کریں گے کہ حضور کی تربیت میں کمی ہے۔ یہ ابوالحسنین یوسف علی ہی کی محبت کا نتیجہ ہے کہ ہمیں دین اور قرآن کا مفہوم سمجھ آیا' جاہل مولویوں نے تو اسے مذاق بنا دیا تھا۔ عبدالواحد خان نے مزید کہا کہ یوسف علی تو سراپا نور ہیں' ان میں تو سیکس کا عنصر موجود ہی نہیں' لڑکیاں کسی اور کاالزام شاید حضرت جی پر تھوپ رہی ہیں۔ اس موقع پر سہیل نے کہا میرے مرشد میرے حضرت اور میرے آقا دنیاوی آزمائشوں میں ہیں۔ حضرت کہتے تھے کہ جس راستے پر ہم چل رہے ہیں جاہل مولویوں کی وجہ سے شاید ہمیں جیل جانا

پڑے، کم
کی وجہ سے
زندگیوں
خطرات
گے۔




ہفتہ 20 صفر 1420ھ 5 جون 1999ء
24 جیٹھ 2056ب

علم
شاہد
کو خطرہ
عارضی



عالموں
ہماری
ہو مگر یہ
ہوں

اور حکومتی سطح پر بعد میں قرآن و سنت کے بارے میں ہمارے موقف اور علم کو تسلیم کرلیا جائے گا۔ جن خواتین نے آپ سے رابطہ کر کے حضرت جی پر الزامات عائد کیے ہیں ان کے بارے میں ہم اس لیے کچھ نہیں کہتے کہ ہمیں حضور نے منع کر رکھا ہے۔

سہیل نے بتایا کہ حضور کے صدقے وہ قرآن مجید کے بارے میں جو آگاہی حاصل کرچکے ہیں شاید بڑے بڑے مفتیان کرام پر بھی اس آگاہی کے دروازے نہ کھلے ہوں۔ قرآن مجید کے 30 پارے تو دور کی بات میں چیلنج کرتا ہوں کہ یہ مفتیان تو سورہ فاتحہ کی روح سے بھی آگاہ نہیں۔ ہمارے حضرت جی اب رہا ہوں گے تو ہم کسی انٹرنیشنل ٹی وی نیٹ ورک پر اوپن چیلنج کریں گے، آئیں اور دین کی تعلیمات پر ہم سے بات کریں۔ عبدالواحد خان نے کہا کہ اس جم خانہ کراچی میں بعض اہم ترین افراد نے حضور کی محفل میں شرکت کی اور حضور سے تو بعض نے یہاں تک کہا کہ پاکستان میں نفاذ اسلام کے بارے میں

رپورٹ تیار کریں۔ حضرت جب بات کرتے ہیں تو بڑے بڑے سخت گیر موم ہو جاتے ہیں، ذرا عدالت میں مقدمہ تو شروع ہونے دیں پھر عدالت میں ہم ثابت کریں گے کہ حضرت جی کی تعلیمات کیا ہیں اور حضرت جی کے جذب کے عالم میں کہے گئے بعض جملوں کو لوگوں نے کس انداز میں پیش کیا۔ عبدالواحد خان نے مزید کہا کہ لوگ انہیں کیا رقوم دیں گے 'لاکھوں روپیہ تو میں ان کے قدموں میں نچھاور کر چکا ہوں۔ یہی خواتین اور حضرات جو آج الزام لگا رہے ہیں کل جب دن رات حضور کی خدمت کرتے تھے اور کراچی سے لاہور جاتے ہوئے حضور کا بریف کیس 'زیورات اور نوٹوں سے بھر دیتے تھے اس وقت انہیں معلوم نہیں تھا۔



ہفتہ 20 صفر المظفر 1420ھ، 5 جون 1999ء، 23 جیٹھ 2056ب

**یوسف کذاب کی ضمانت منظور' رہائی کا حکم جاری کر دیا گیا**

قتل میں رکھا جائے ورنہ خطرہ ہے کوئی مسلمان اسے قتل کر کے پھانسی چڑھ جائیگا: وکیل سائل

یوسف کذاب

کذاب یوسف کی ڈائری بھی پولیس کے ریکارڈ میں جمع کروائی گئی جو مقدمہ کا حصہ بنی۔ اس ڈائری میں یہ اللہ کی شان میں گستاخی کر کے لکھتا ہے کہ اللہ تعالیٰ (نعوذ باللہ) طبعی جسم رکھتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ بولتا ہے 'سنتا ہے' حکم دیتا ہے چلتا ہے' یہ تمام خواص طبعی ہیں اس لیے اللہ تبارک وتعالیٰ طبعی جسم رکھتے ہیں۔

جب تک سورج مشرق کی بجائے مغرب سے طلوع نہیں ہوتا اور سورج سوانیزے پر نہیں آئے گا' توبہ کا دروازہ کھلا ہے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں معافی ہو سکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے تو جذب کی کیفیت میں بات ہو سکتی ہے مگر اس روئے زمین پر کون ہے جو نبی کریمؐ کی طرف سے گستاخ رسولؐ کو معاف کر سکے حضرت مجدد الف ثانی واضح طور پر کہتے ہیں

## "باخدا دیوانہ باشد با محمدؐ ہوشیار"

اللہ تعالیٰ سے تو پیار کی بات اور جذب کی کیفیت میں بات ہو سکتی ہے مگر مقام مصطفیؐ کی طرف آؤ تو ذرا ہوشیاری سے قدم رکھنا کیونکہ مقام مصطفیؐ کے بارے میں دیوانگی کی اجازت نہیں۔

## ضمانت کے باوجود گرفتاری' لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا

کیا خبر کتنے تارے چمکے اور چھپ گئے مگر حضورؐ کا ستارہ ڈوبا ہے نہ ڈوبے گا۔ حضور کریم ﷺ نے واضح طور پر یہ کہہ رکھا ہے "جس نے مجھ پر جھوٹ بولا' کوئی غلط بات مجھ سے منسوب کی' میرے حوالے سے کوئی فرضی بات کی اسے چاہئے کہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔

شاتم رسول کذاب یوسف کے خلاف توہین رسالت کا مقدمہ تھانہ ملت پارک میں درج ہو چکا تھا اور وہ ساہیوال جیل میں بند تھا۔ اس کے چیلے مختلف عدالتوں میں اس کی ضمانت اور رہائی کے لیے مختلف اقسام کی درخواستیں دائر کرنے اور واپس لینے میں مصروف تھے۔ ان کی ایک ہی کوشش تھی کہ کسی طریقے سے مقدمے کی کارروائی شروع نہ ہو اور کذاب یوسف دو سال گزار لے' چالان بھی پیش نہ ہو تاکہ اسے ٹیکنیکل بنیادوں پر ضمانت پر رہا کروایا جا سکے۔ کذاب یوسف کے خلاف مواد کے حصول کیلئے راقم الحروف کو کراچی جانا پڑا تو

وہاں اللہ کے ایک بندے سے ملاقات ہوئی۔ اس نے کذاب یوسف کے بارے میں سنا تو ایک کاغذ پر دائرے بنانے میں مصروف ہو گیا۔ پھر اچانک نظر اوپر اٹھائی اور کہنے لگا کہ کذاب یوسف کی موت جیل ہی میں ہو گی۔ مجھے یہ سلاخوں میں مرا ہوا دکھائی دیتا ہے وہ گستاخ رسول ہے اور اللہ تعالیٰ نے اس کی رسوائی کا سامان پیدا کر دیا ہے۔

وقت گزرتا گیا اور کذاب یوسف کو قید میں دو سال گزر گئے۔ چالان عدالت میں پیش نہ ہو سکا۔ مقدمے کے حوالے سے مختلف درخواستیں ہائی کورٹ اور سپریم کورٹ کے **13** مختلف ججوں کے پاس زیر سماعت رہیں۔ اسی دوران کذاب یوسف کے چیلوں کی طرف سے روزنامہ ''خبریں'' کے چیف ایڈیٹر جناب ضیا شاہد کو سفارشیں شروع ہوئیں اور پھر کذاب یوسف کی اہلیہ و دیگر انتہائی قریبی لوگوں نے ضیا صاحب کو کہا کہ ہماری بات ہو گئی ہے۔ یوسف علی کی ضمانت ہو جائے گی۔ آپ چند دن خبریں نہ لگائیں اور خاموش رہیں۔ ہم یوسف کو ضمانت پر رہا کروا کر باہر لے جائیں گے پھر توہین رسالت کے اس ملزم کے خلاف ''خبریں'' کے قلمی جہاد کو بند کرنے کے لیے ترغیبات شروع ہوئیں پہلے چند لاکھ کی آفر ہوئیں پھر ڈیفنس کا گھر دینے کی پیشکش ہوئی مگر ضیا صاحب طیش میں آ گئے اور انہوں نے کانوں کو ہاتھ لگاتے ہوئے کہا کہ آپ کے خیال میں گناہگار سے گنہگار مسلمان بھی رشوت لے کر ناموس رسولؐ کے لیے مقدمہ لڑنے یا مقدمے میں کذاب کی مخالفت میں دلائل تحریری مواد اور گواہان پیش کرنے سے باز آ سکتا ہے۔ میں دعویٰ تو نہیں کرتا مگر حب رسولؐ اور حرمت رسولؐ پر اپنی قیمتی سے قیمتی چیز بھی قربان کر سکتا ہوں۔ آپ کا دماغ خراب ہو چکا ہے آپ یہاں سے چلے جائیں اور آیندہ نبوت کے جھوٹے دعویدار کے سلسلے میں ہم سے حمایت کی ایک فیصد بھی امید نہ رکھنا۔

اس کے بعد کذاب یوسف کی اہلیہ اور اس کے چیلوں کے ایسے دانت کھٹے ہوئے کہ انہوں نے خبریں سے رابطہ کرنے کی جرات نہ کی اور پھر لاہور ہائی کورٹ میں اس بنیاد پر درخواست ضمانت دائر کی کہ ملزم کو جیل میں دو سال سے زائد عرصہ گزر چکا ہے اور ابھی تک مقدمہ شروع نہیں ہوا۔استغاثہ کے وکلاء اسماعیل قریشی' غلام مصطفیٰ چودھری نے موقف اختیار کیا کہ دو سال تک مقدمہ کی کارروائی شروع نہ کرنے کی 'حدوجہ ملزم کے وکلاء کے تاخیری حربے ہیں۔ پھر وہی ہوا جس کی طرف واضح اشارہ کذاب یوسف کی اہلیہ نے کر دیا تھا کہ ہماری بات ہو گئی ہے ضمانت ہو جائے گی...... اور پھر لاہور ہائی کورٹ کے چیف جسٹس راشد عزیز خان نے کذاب یوسف کو10لاکھ روپے کے ضمانتی مچلکے داخل کروانے پر رہا کرنے کا حکم دے دیا۔

اس موقع پر چیف جسٹس لاہور ہائی کورٹ جسٹس راشد عزیز خان کی عدالت میں دوران بحث عجیب و غریب واقعہ پیش آیا جسے لاہور سے شائع ہونے والے تقریباً تمام قومی اخبارات نے 5 جون1999ء کی اشاعت میں رپورٹ کیا۔ جن کی تفصیل اس طرح سے ہے۔

لاہور (خبر نگار خصوصی) لاہور ہائی کورٹ کے چیف جسٹس نے دو سال مسلسل جیل میں رہنے اور ٹرائل مکمل نہ ہونے کی بنیاد پر توہین رسالت کے مقدمہ میں ملوث ابو الحسنین یوسف علی کی ضمانت منظور کرلی ہے۔ ایڈیشنل ایڈووکیٹ جنرل یاسمین سہگل نے ضمانت کی حمایت کی۔ کمرہ عدالت میں اس وقت دلچسپ صورتحال پیدا ہو گئی' جب سرکاری وکیل یاسمین سہگل نے کہا کہ ملزم کی ضمانت قبول کرلی جائے۔ عدالت نے سرکاری وکیل کی اس بات پر حیرت کا اظہار کیا اور استفسار کیا گیا کہ آپ کو کس نے کہا ہے کہ یہ بیان دیں 'آپ سے تو ضمانت کی مخالفت کی توقع تھی۔ اس پر سرکاری وکیل نے چیف

جسٹس کو برجستہ جواب دیا کہ جناب والا آپ کے کہنے پر.......... چیف جسٹس نے کہا کہ یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں، جس پر سرکاری وکیل بولیں کہ سوری می لارڈ دراصل ایڈووکیٹ جنرل پنجاب نے مجھے کہا تھا کہ درخواست ضمانت کی مخالفت نہ کی جائے۔ علاوہ ازیں ملزم کی طرف سے عدالت کے روبرو ایک بیان حلفی داخل کیا گیا جس میں کہا گیا کہ اس نے کبھی نبوت کا دعویٰ نہیں کیا۔ مقدمہ کے مدعی کے وکیل اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ نے درخواست ضمانت کی مخالفت کی۔

## یوسف کذاب کی ضمانت منظور، حکومت نے مخالفت نہیں کی "10 لاکھ کے مچلکے داخل کرنے کی ہدایت

لاہور (خبر نگار) لاہور ہائی کورٹ کے چیف جسٹس مسٹر جسٹس راشد عزیز خان نے توہین رسالت کے الزام میں گرفتار ابوالحسنین یوسف علی المعروف یوسف کذاب کی درخواست ضمانت بعد از گرفتاری منظور کرتے ہوئے رہا کرنے کا حکم دیا ہے۔ علاوہ ازیں فاضل عدالت نے درخواست گزار کو دس لاکھ کے مچلکے داخل کروانے کی ہدایت کی ہے۔ ایک شہری محمد اسماعیل شجاع آبادی نے 97ء میں یوسف کذاب کے خلاف نبوت کا دعویٰ کرنے پر 295 سی '406 اور 420 کے تحت مقدمہ درج کروادیا تھا جس پر ساہیوال پولیس نے اسے گرفتار کرلیا تھا جس کے خلاف اس نے فاضل عدالت میں درخواست ضمانت دائر کردی۔ گزشتہ روز یوسف کذاب کی جانب سے اسکے وکیل سلیم اے رحمان پیش ہوئے اور کہا کہ یوسف کذاب ضمانت کا مستحق ہے کیونکہ دو سال سے اسکے خلاف مقدمہ کے ٹرائل میں تاخیر کی جارہی ہے اور جان بوجھ کر ٹرائل مکمل نہیں کیا جارہا اور درخواست گزار کی جانب سے اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ نے پیش ہو کر درخواست ضمانت کی مخالفت کی اور کہا رسولؐ کی شان میں گستاخی

# کذاب یوسف کی طرف سے عدالت میں پیش کیا جانے والا خلافت عظمیٰ کا سرٹیفکیٹ

کذاب یوسف کی طرف سے سیشن جج لاہور میاں محمد جہانگیر کے روبرو اپنی خلافت عظمیٰ کے دعویٰ کے حوالے سے پیش کیا جانے والا سرٹیفکیٹ جس کے بارے میں کذاب یوسف نے عدالت کو بتایا کہ یہ سرٹیفکیٹ اسے نبی کریم حضرت محمد ﷺ نے عطا کیا۔

فاضل جج نے اپنے فیصلے میں لکھا ہے کہ عدالت کے روبرو پیش کیا جانے والا یہی سرٹیفکیٹ ملزم کو توہین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

He who conquers himself conquers the world. The renewal of the principles of Islam in their fullest amplitude is the first step towards the renaissance of Muslims; for only he who has become resurrected in "The Truth" "AL HAQ", can resurrect and revive the world around him.....

**Allah Subhanahu wa ta' Ala**

Khalifa-e-Azam

**Huzoor Sayyidna**

**Khalifa-e-Azam**

**Hezrat Imam (Al-Shaykh)**

**A.H. Muhammad Yusuf Ali**

[Hum Kamil Tasleem aur Tasdeeq K sath Shahadat Dete hain]

*Alhamdolillah, He sees everything as from Allah Subhanahu wa Ta'la, does everything for Allah's sake, and attributes nothing to any created being including himself. What he says, he does. Compliments or criticism, benefit or loss are same to him. His knowledge is all encompassing and his wisdom supreme. He considers the one who knows and does not apply his knowledge is no better than a donkey carrying heavy load of books.*

## کذاب یوسف کی جانب سے عدالت میں پیش کیے جانے والے خلافت عظمیٰ کے سرٹیفکیٹ کا مکمل متن

60. One of the documents produced by Yousaf, accused [illegible] necessary for the decision of the case so the contents of this document are reproduced [illegible]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

He who conquers himself conquers the world. The renewal of the principles of Islam in their fullest amplitude is the first step towards the renaissance of Muslims, for only he who has become resurrected in "THE TRUTH" 'AL-HAQ' can resurrect and revive the world arround him.

***ALLAH SUBHANAHU WATA'ALA***

**KHALIFA-E-AZAM**

**HAZOOR SAYYIDNA**

**MUHAMMED SALLAHO ALAHE WA ALEHE WSSALAM**

**K**

**KHALIFA-E-AZAM**

**HAZRAT IMAM (SHAYKH)**

**UBC**

***A.H. MUHEMMED YUSUF ALI***

*Imam Kamil Tasleem and Tasdeeq K with Saahaba Dewa Hua V*

*Alhamdolillah, He sees everything as from Allah Subhanahu wa Ta'la, does every thing for Allah's sake, and attributes nothing to any crected being including himself. What he says, he does. Compliments or criticism, benefit or loss are same to him. His knowledge is all*

کرنے والوں کے لیے کوئی رعایت نہیں اسکو پھانسی کی سزا دی جائے اگر عدالت نے انہیں رہا کر دیا تو کوئی پروانہ رسالت انہیں قتل کر دے گا۔ سلیم اے رحمان نے کہا کہ یوسف کذاب نے عدالت میں اپنا حلفی بیان پیش کر دیا ہے جس میں

# خلافت عظمیٰ کے سرٹیفکیٹ کا اردو ترجمہ

محمدؐ بسم اللہ الرحمن الرحیم

اپنے آپ کو قابو کرنیوالا دنیا کا فاتح ہوتا ہے
اسلام کے اصولوں کا ان کی اعلیٰ ترین صورت میں یکجا ہونا مسلمانوں کی حیات نو کیلئے پہلا قدم ہے کیونکہ صرف وہی جو حقیقت الحق میں ڈوب کر زندگی پالیتے ہیں ارد گرد کی دنیا کو زندگی دے سکتے ہیں۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ
خلیفہ اعظم
حضور سیدنا
محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کے
خلیفہ اعظم
حضرت امام (شیخ)
ابو
اے ایچ محمد یوسف علی
ہم کامل تسلیم اور تصدیق کے ساتھ شہادت دیتے ہیں

الحمدللہ وہ ہر چیز کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی جانب سے دیکھتا ہے' سب کچھ اللہ کیلئے کرتا ہے اور کچھ اپنی ذات اور دوسروں کے حوالے سے نہیں کرتا۔ وہ جو کہتا ہے تعریف ہو یا نکتہ چینی' نفع ہو یا نقصان' اس کیلئے سب یکساں ہیں۔ اس کا علم سب پر محیط ہے اور اس کی عقل ارفع ہے۔ وہ اسکے بارے میں سوچتا ہے جو جانتا ہے اپنا علم استعمال نہیں کرتا کیونکہ یہ اس گدھے سے بہتر نہیں جو اپنی پیٹھ پر کتابوں کا بوجھ لادے پھرتا ہو۔

انہوں نے موقف اختیار کیا کہ میں نے توہین رسالت نہیں کی میں حضور اکرم کو آخری پیغمبر مانتا ہوں' میں نے نبوت کا دعویٰ نہیں کیا۔ اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ

نے دوبارہ اپنے دلائل میں کہا کہ ملزم مکار اور سابق فوجی ہے۔ اب اسے پھانسی کا پھندا نظر آ رہا ہے۔ موت سے ڈرتے ہوئے اپنے جرم سے منحرف ہو رہا ہے۔ فاضل جج نے کمرہ عدالت میں بیٹھی ہوئی ایڈیشنل ایڈووکیٹ جنرل یاسمین سہگل کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ آپ اس کیس پر بحث کرنا چاہیں گی جس پر یاسمین سہگل نے نفی میں جواب دیا تو فاضل جج نے کہا کہ آپ کیوں نہیں بحث کرنا چاہتیں۔ فاضل جج کے اصرار پر یاسمین سہگل نے بتایا کہ مجھے ایڈووکیٹ جنرل نے کہا کہ آپ نے یوسف علی کذاب کی مخالفت نہیں کرنی۔ فاضل جج نے دلائل سننے کے بعد توہین رسالت کے ملزم یوسف کذاب کو ضمانت پر رہا کر دیا۔ متذکرہ درخواست ضمانت ملزم کی بیوی مسز طیبہ یوسف علی نے دائر کی تھی۔

## نبوت کے جھوٹے دعویدار یوسف کذاب کی درخواست ضمانت منظور' ہائیکورٹ نے دس لاکھ کے مچلکے داخل کرنے کا حکم دیدیا

لاہور (سٹاف رپورٹر) لاہور ہائی کورٹ نے نبوت کے جھوٹے دعویدار یوسف کذاب کی درخواست ضمانت منظور کرتے ہوئے دس لاکھ روپے کے مچلکے داخل کرنے کا حکم دیا ہے۔ یوسف کذاب کے خلاف توہین رسالت ایکٹ 295-C کے تحت مقدمہ درج ہوا تھا۔ جمعہ کے روز چیف جسٹس راشد عزیز کی عدالت میں اس کے وکیل سلیم اے رحمان نے موقف اختیار کیا کہ مقدمہ کے اندراج کو دو سال سے زائد عرصہ چکا ہے لیکن دو سال گزرنے کے باوجود مقدمہ کی سماعت شروع نہیں ہوئی۔ اس کے باعث ملزم قانون کے تحت ضمانت کا مستحق ہے۔ اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ نے درخواست ضمانت کی مخالفت کرتے ہوئے کہا کہ مقدمہ شروع ہونے میں تاخیر کا سبب خود عدالت ہے۔ انہوں نے چیف جسٹس سے کہا کہ آپ ہی نے اسے علاج کیلئے اڈیالہ جیل بھیج دیا تھا۔ نیز توہین رسالت کا ملزم جو نعوذ باللہ خود کو محمد اور اپنے ساتھیوں کو صحابہ قرار دیتا ہے کسی

دوران سماعت یوسف کذاب نے سیشن جج کے نام ایک خط لکھا اور اس میں اپنا موقف بیان کیا۔ خط کے آخر میں اپنے انگریزی میں لکھے گئے نام محمد یوسف علی کے محمد پر "گ" لکھا اور بعد میں سفیدے کے ذریعے اسے مٹا دیا۔ یہ خط ملزم نے اسی لیٹر پیڈ پر تحریر کیا جس پر خلافت عظمٰی کا سرٹیفکیٹ عدالت نے پیش کیا اور اس طرح سے اس کا جھوٹ ثابت ہو گیا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

He who conquers himself conquers the world. The renewal of the principles of Islam [illegible] their fullest amplitude is the first step towards the renaissance of Muslims; for only he who has become resurrected in "THE TRUTH" "AL HAQ", can resurrect and revive the world around him.....

*Honourable,*
*Mian Jahangir.*
*District & Sessions Judge.*
*Lahore.*

*Respected brother in Islam and honourable Sessions Judge Sahib,*

*Assalam-o-Aleykum Wa Rehmatullah.*

*Here, this Faqir, Muhemmed Yusuf Ali stands before you in trial to face some serious charges against his person, honour and Faith. Insha Allah very very soon inevitably **Truth** [illegible]*

*[illegible] vilification and [illegible] to his person (vide Shura: 43). However, Insha Allah, he will not hesitate to offer his head in the fulfilment of his Great Mission, for the pleasure of Allah (swt) and His Holy Prophet Salallaho Alaihe-Wa Alaihe Wasallam.*

*This Faqir has the special blessings of **"Nisbat-e-Muhemmedia"**. He has **received the Direct Command and Blessings from his Master Holy Prophet Muhemmed Salallaho Alaihe-Wa Alaihe Wasallam, for upholding the Mission of World Peace through Human Excellence.***

*He holds no personal sacrifice too great for the sake of the Mission, a sacred trust he must uphold at all cost.*

*Here he stands before you to vindicate his Faith and Mission. This Faqir has full confidence in you and request you to be at full liberty to authorize anyone to Behead this Faqir, should you so desire. This Faqir will pray for the executioner's salvation, Forgiveness and Mercy of Allah Subhanahu in here and here after.*

*Wassalam.*

7th March, 2000.

***Muhemmed Yusuf Ali***

ورلڈ اسمبلی آف مسلم یوتھ کے سیکرٹری جنرل ڈاکٹر مناال جوہانی کی طرف سے ورلڈ ایسوسی ایشن آف مسلم جیورسٹ کے صدر اور استغاثہ کے وکیل محمد اسماعیل قریشی کے نام لکھے گئے خط کا عکس، جس میں انہوں نے کہا ہے کہ ورلڈ اسمبلی آف مسلم یوتھ کا کوئی وجود نہیں اور نہ ہی ابوالحسنین یوسف علی کاان کی تنظیم سے کوئی تعلق ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**World Assembly of Muslim Youth** — الندوة العالمية للشباب الإسلامي

Member of the U.N. NGO'S

3700

25-4-1992

Br. Muhammad Ismail Quresai
President,
World Association of Muslim Jurists
Pakistan

**VERY URGENT**

Dear brother in Islam,

Assalamo Alaikum wa Rahmatullah wa Barakatuhu

We hope you find this letter while enjoying good health and high Islamic spirit.

We wish to inform you that Mr. (Shyakh Abul Hasnain Muhammad Yusuf Ali) has no links with the World Assembly of Muslim Youth (WAMY), Riyadh or with its any offices in the world. His claim of being associated with the World Assembly of Muslim Youth (WAMY) as Director General of WAMY in Cyprus is false because we have no office there. He is unknown person to WAMY and, if he produces any document by using its letterhead or any other material to prove his claim, shall be regarded untrue and illegal. You are authorized to produce this letter to any concerned quarter and take any legal and lawful step to get him punished. We assume that his claim to be [illegible] Shaikh Abdul Aziz Ibn Baz and was cooperating with him as false as his claim to WAMY.

May Allah bless you

Wassalam

Yours in Islam,



Dr. Maneh A. Johani
Secretary General

[illegible]

”خبریں“ میں ۲۳ مارچ سے کذاب یوسف کو بے نقاب کرنے کا سلسلہ شروع ہونے کے بعد ۲۷ مارچ کو ملعون نے روزنامہ جنگ لاہور اور روزنامہ نوائے وقت لاہور میں پیسے دے کر اشتہار شائع کروایا کہ وہ ختم نبوت پر کامل یقین رکھتا ہے مگر عدالت کے روبرو توہین رسالت کا مرتکب ہو کر اپنے خلاف تمام الزامات کے ثبوت خود ہی اس نے عدالت کو فراہم کر دیئے۔ جنگ میں شائع ہونے والے اشتہار کا عکس







صورت ضمانت کا
مستحق نہیں ہے۔ چیف
جسٹس نے کہا کہ ملزم
نے حلفیہ بیان دیا ہے
کہ اس نے نبوت کا
دعویٰ نہیں کیا۔ اسماعیل
قریشی ایڈووکیٹ
نے کہا کہ اسے پھانسی
کا پھندہ نظر آرہا
ہے۔ پھانسی کو دیکھتے
ہوئے جھوٹا بیان حلفی دیا
ہے۔ اس مرحلہ پر
ایڈیشنل ایڈووکیٹ
جنرل یاسمین سہگل نے
کہا کہ ملزم کو جیل میں
دو سال سے زائد عرصہ
ہو گیا ہے۔ مقدمہ کی
سماعت شروع نہ

**کذاب یوسف کے شناختی کارڈ کا عکس جس میں اس نے اپنا نام محض محمد لکھ کر اس پر "ء" بھی ڈال رکھی ہے جب کہ اس کے ساتھ ملعون نے اپنی ایک چاہنے والی خاتون کے نام ایک کتاب منسوب کر کے بھجوائی اور اپنے دستخط بطور محمد کر رکھے ہیں**

EF378473

30.1.97

محمد

علی

یوسف کے شناختی کارڈ کا عکس جس پر اس نے اپنا نام محمد لکھا رکھا

آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کا شرف پہلی ہی نظر میں حاصل کرنے والی بہت ہی پیاری کے لئے اس دعا کے ساتھ کہ ابدی طور پر ذات حق کی محب اور محبوب بن کر زندگی گذاریں

محمد

لڑکی کے نام لکھے گئے خط کا عکس

ہونے کی وجہ سے وہ ضمانت کا مستحق ہو گیا ہے۔ چیف جسٹس نے ملزم کے وکیل اور ایڈیشنل ایڈووکیٹ جنرل کے پیش کردہ قانونی نکتے سے اتفاق کرتے ہوئے ملزم کی درخواست ضمانت منظور کرلی۔

## روزنامہ ''خبریں'' میں کذاب یوسف کے کرتوت شائع ہونے پر 4 اپریل 97ء کو میاں محمد عثمان کا چیف ایڈیٹر ''خبریں'' جناب ضیا شاہد کے نام لکھے گئے خط کا متن اور عکس

محترمی و مکرمی جناب ضیا شاہد صاحب

السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ!

دور حاضر کے مسلیمہ کذاب محمد یوسف علی کو بے نقاب کر کے ملت اسلامیہ پر آپ نے جو احسان کیا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اس کا اجر عطا فرمائے۔ 1990ء میں یہ کذاب درخواست برائے حصول اجازت نکاح ثانی لے کر میرے پاس حاضر ہوا تھا۔ میں نے بحیثیت چیئرمین ثالثی کونسل اسے قانونی طریقہ کار سے آگاہ کیا اور اسے بتایا کہ اس کی موجودہ بیوی کا بیان قلم بند کرنا ضروری ہے۔ اس نے اپنی روحانیت کا رعب جمانے کی کوشش کی میرے اصرار پر اس نے بتایا اس کی بیوی دفتر ثالثی کونسل میں تو ہرگز نہیں آئے گی، میں نے سیکرٹری یونین کمیٹی کو اس کے ساتھ بھیجا کہ وہ اسکی بیوی کو صورت حال سے آگاہ کرے جو کہ گلبرگ کے ایک کالج میں لیکچرار تھی۔ مسماۃ طیبہ یوسف علی نے رونا شروع کر دیا اور اس کذاب کو دوسری شادی کی اجازت دینے سے انکار کر دیا نیز اس نے بار بار ایک ہی جملہ ادا کیا کہ "اگر آپ لوگوں کو میں اس یوسف علی کے اصل کردار سے آگاہ کر دوں تو آپ اسے فوراً قتل کر دیں گے۔ چند دن بعد یہ شخص اپنی بیوی کے ہمراہ پھر آیا اور اس کی بیوی نے اسے دوسری شادی کی اجازت دیدی لیکن رازداری کی سخت تاکید کی۔ میں اس کی درخواست نقل کے ہمراہ آپکو بھجوا رہا ہوں۔

میاں محمد عثمان

سابقہ ایم این اے حلقہ نمبر 98 لاہور

مورخہ 4/4/97

## دوسری شادی کی اجازت کے لیے کذاب یوسف کا مئی 1990ء میں جی او آر تھرڈ شادمان کے کونسلر اور ایم این اے میاں محمد عثمان کے نام لکھے گئے خط کا متن اور عکس

محترم و مکرم میاں عثمان صاحب کونسلر لاہور

السلام علیکم ورحمتہ اللہ

بہت ہی خصوصی وجوہات کی بنا پر مجھے عقد ثانی کی ضرورت ہے۔ اجازت فرما کر ممنون کریں۔ الحمدللہ میری موجودہ بیوی مسز طیبہ یوسف علی ایک عظیم خاتون ہیں۔ میری مرکز نگاہ میں انشاءاللہ حسن سلوک کے ساتھ رہیں گی۔

والسلام

محمد یوسف علی

15-C جی او آر تھرڈ شادمان لاہور

20 اگست 1990

گزار

کی

ضمانت

کی

کذاب یوسف کی طرف سے عدالت میں پیش کیے جانے والے کاغذات کا عکس، جس میں اس نے ہیرا پھیری کر کے انگلش کے لفظ Without Out کا فلیوڈ سے مٹا کر عدالت میں پیش کیا۔ اصل ریکارڈ کے مطابق اسے کسی بھی قسم کی مراعات اور پنشن دیئے بغیر سزا کے طور پر فوج سے نکالا گیا مگر عدالت میں اس نے غلط بیانی کی۔

(11)

Personal and Service Particulars

Army No: PSS-11741
Rank:
Substantive ST/Capt Authority G of P 1204/76
Temporary ______ Authority ______
Honorary ______ Authority ______
Name YOUSAF ALI
Father's Name WAZIR ALI
Home Address: 97/7 L-2 Gulberg 3 LAHORE
Village ______
Post Office ______
Police Station ______
Telegraph Office ______
Tehsil ______
District ______
Regiment/Corps AC
Last Unit served 20 Lancers
Date of birth 01 Aug 1948
Date & Type of first commission Short Svc 28 Dec 69
Type of commission on retirement Short Svc
11 Authority G of P 1910/70

12. Detail of former service & pre-commissioned service counted towards pension etc. (Give dates of various ranks & name of Regiment/Corps but NOT units) as cadet from 20 May 69 to 27 Dec 69 (FULL TO COUNT) AC/-6776

13. Date and cause of retirement [illegible] 5 Jul
Resignation (with terminal benefits)
Authority GHQ MS Branch Ltr No: 0313/11741/[illegible]-1A of 25 Jun 77

14. Is he eligible for transfer to [illegible] (As shown in the release letter by MS Branch)
PO

15. Medical category on retirement
'A' (AYE)

مخالفت نہیں کی اور موقف اختیار کیا کہ درخواست گزار گزشتہ دو سال سے جیل میں ہے جبکہ قانون کے تحت دو سال بعد کوئی قیدی از خود ضمانت پر رہائی کا مستحق ہو جاتا ہے۔ اس موقع پر فاضل چیف جسٹس نے مسز یاسمین سہگل کو باور کرایا کہ ان سے تو اس درخواست ضمانت کی مخالفت کی توقع تھی۔ انہیں کس نے کہا ہے کہ وہ عدالت کے روبرو اس درخواست ضمانت کی مخالفت نہ کریں۔ اس پر اسسٹنٹ ایڈووکیٹ جنرل نے فاضل عدالت کو بتایا کہ انہیں ایڈووکیٹ جنرل پنجاب نے اس درخواست ضمانت کی مخالفت نہ کرنے کے لئے کہا ہے۔

یوسف کذاب جائے نماز پر ایک لڑکی کو اپنے پہلو میں لیے کھڑا ہے۔ اس لڑکی کے ساتھ کذاب نے روحانی نکاح کر رکھا تھا'

# ملعون کے کرتوت

"تکبیر" میں ملعون یوسف علی کے کرتوتوں کے بارے میں انکشافات کے بعد عوامی حلقوں میں شدید بے چینی پھیل گئی۔ قارئین نے بے شمار ٹیلی فون کالوں اور خطوط کے ذریعے یہ استفسار بھی کیا ہے کہ کیا شائع شدہ رپورٹ کا کوئی دستاویزی ثبوت بھی موجود ہے۔ ہم اپنے قارئین سے پوری یکسوئی کے ساتھ یہ عرض کرتے ہیں کہ ہم اپنے شائع شدہ ایک ایک حرف کی مکمل ذمہ داری قبول کرتے ہیں اور اسے بوقت ضرورت عدالت میں ثابت کرنے کی مضبوط پوزیشن میں ہیں۔ ملعون یوسف علی کے بارے میں بہت سے دستاویزی ثبوت ہیں۔

ہم اپنے قارئین سے انتہائی معذرت کے ساتھ یہ تصویریں پیش کر رہے ہیں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ملعون کا اپنی عقیدت مند خواتین سے کس طرح کا تعلق رہا ہے۔

تصویر میں ملعون جائے نماز پر کھڑا ہے اور اس کی [illegible] تعلق رکھنے والی ایک عقیدت مند لڑکی ایلا کو اپنے قریب کر رکھا ہے۔ واضح رہے کہ یہ وہی ایلا ہے جو ملعون کے غیر اخلاقی رویئے کے سبب کراچی کے ایک ہسپتال میں بھی داخل کی گئی تھی۔ ایلا ان بے شمار خواتین میں سے ایک ہے جنہیں ملعون نے روحانی طور پر اپنی بیوی (نعوذ باللہ) نبی کی بیوی قرار دے کر انہیں تمام "حقوق" کی ادائیگی کا حکم دیا تھا۔



گزار نے سنگین نوعیت کے توہین رسالتؐ کے جرم کا ارتکاب کیا ہے اس لیے وہ کسی قسم کی رعایت کا مستحق نہیں ہے۔ انہوں نے کہا کہ نبوت کا دعویٰ کرنیوالے اس شخص کو اگر جیل سے رہا کردیا گیا تو کوئی مسلمان اسے قتل کردے گا۔ اس لیے کسی بے گناہ مسلمان کو اس قتل کے جرم میں پھانسی سے بچانے کیلئے ضروری ہے کہ اسے جیل ہی میں رہنے دیا جائے۔ فاضل عدالت نے اس موقف کو منظور نہیں کیا اور اس بنیاد پر درخواست گزار کی ضمانت پر رہائی کے احکام جاری کردیے۔

کذاب یوسف کو پولیس گرفتار کرکے لے جارہی ہے





بھڑ کا کر روپیہ بٹورنے اور اعتماد کی مجرمانہ خلاف ورزی کے الزامات ہیں تاہم زنا کے اقدام کے بارے میں قائل کرنیوالی کوئی شہادت نہیں۔

## کذاب سے کسی قسم کا نرم رویہ اختیار کیئے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا' اس کا کافر اور مرتد ہونا ثابت ہو گیا ہے' اس کیلئے کسی قسم کی توبہ کی گنجائش بھی نہیں رہتی: سیشن جج لاہور

69۔ مذکورہ بحث کے پیش نظر میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ استغاثے نے ملزم یوسف کے خلاف اپنے الزامات تعزیرات پاکستان کی دفعات 295 سی' 295 اے' 298' 298 اے' 505 پارٹ II' 508' 406' 420' کے تحت کسی شک و شبے کے بغیر ثابت کر دیئے ہیں

اس لئے ملزم سے کسی قسم کا نرم رویہ اختیار کیئے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کیونکہ ملزم کے بارے میں اس کا کافر اور مرتد ہونا ثابت ہو گیا ہے۔ ایسے حالات میں کسی قسم کی توبہ کی گنجائش بھی نہیں رہتی۔

## سزائے موت کا فیصلہ سنایا گیا

### 70۔ اس لئے ملزم یوسف کو درج ذیل سزا دی جاتی ہے۔

### 1۔ زیر دفعہ 295 سی پی پی سی

ملزم کو مجرم قرار دیکر سزائے موت اور پانچ ہزار روپے جرمانہ کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی جرمانے کی صورت میں چھ ماہ مزید قید ہوگی۔ اسے گردن میں پھندا ڈال کر اس وقت تک لٹکایا جائے جب تک وہ مر نہ جائے۔ یہ سزا لاہور ہائی کورٹ کی توثیق کے تابع ہے اور اس بارے میں ریفرنس فوری طور پر بھیجا جائے گا۔

## 2۔ زیر دفعہ 295 اے پی پی سی

مجرم قرار دے کر دس سال قید با مشقت اور پچاس ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی کی صورت میں مزید چھ ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

## 3۔ زیر دفعہ 508 پی پی سی

مجرم قرار دے کر ایک سال قید با مشقت اور دس ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی جرمانہ' مزید ایک ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

## 4۔ زیر دفعہ 298 اے پی پی سی

مجرم قرار دے کر تین سال قید با مشقت اور بیس ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی جرمانہ' مزید دو ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

## 5۔ زیر دفعہ 505(2) پی پی سی

مجرم قرار دے کر سات سال قید با مشقت اور اسی ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی جرمانہ' مزید تین ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

## 6۔ زیر دفعہ 420 پی پی سی

مجرم قرار دے کر سات سال قید با مشقت اور بیس ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے عدم ادائیگی جرمانہ' مزید دو ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

## 7۔ زیر دفعہ 406 پی پی سی

مجرم قرار دے کر سات سال قید با مشقت اور بیس ہزار روپے جرمانے کی سزا دی جاتی ہے' عدم ادائیگی جرمانہ کی صورت میں مزید دو ماہ قید بھگتنا ہوگی۔

مذکورہ بالا تمام سزائیں یکے بعد دیگرے شروع ہوں گی کیونکہ مرتد ہونے کی بنا پر عدالت کسی قسم کی نرمی اور رعایت کی روادار نہیں اور نہ

ہی اسلام میں ، کی اجازت ہے۔ مجرم ضابطہ فوجداری کی دفعہ 382 بی سے بھی فائدہ نہیں اٹھا سکے گا۔

71۔ مال مقدمہ جو آڈیو وڈیو کیسٹوں ڈائری اور ملزم کی پیش کردہ وڈیو کیسٹ مارک 2 پر مشتمل ہے اپیل اور نظر ثانی (جو بھی صورت ہو) کے فیصلے کے بعد ضابطے کے مطابق ڈسپوز آف کیا جائے گا۔

72۔ ملزم کو جب وہ اس ضمن میں درخواست دے فیصلے کی نقل بلا معاوضہ دی جائے گی۔ اسے بتا دیا گیا ہے کہ وہ سات دن کے اندر اپیل کر سکتا ہے۔

فائل تکمیل کے بعد فوراً ریکارڈ روم کے حوالے ہو گی۔

فیصلہ سنایا گیا

5-8-2000 دستخط

سیشن جج لاہور میاں محمد جہانگیر

# کذّاب

**جھوٹے نبی کے خلاف ایک اخبار نویس کی جدوجہد**

- یوسف کذاب نے قرآن مجید کے غلط تراجم سے توہم پرست امیر طبقے کو اپنے جال میں پھنسا کر انہیں نبی کریم حضرت محمدؐ کے دیدار کے نام پر اپنا دیدار کروایا، اپنے آپ پر درود بھیجنے پر آمادہ کیا، مرید خواتین کی بے حرمتی کی، کراچی میں اپنے کمرے کو ''غارِ حرا'' قرار دیا۔
- یوسف کذاب کی ان خرافات پر علماء سے رابطہ کیا گیا اور یوسف کذاب کے گستاخ رسول ہونے کے فتویٰ کے بعد اس کے خلاف کیس درج کرایا گیا۔
- اس نے بے شمار دولت جمع کر کے اسلام دشمن ممالک تنظیموں اور عناصر سے رابطے کیے۔
- ہندوؤں کے نظریہ آواگون کا پرچار کرتا رہا۔ سات خواتین سے ''روحانی نکاح'' کیا اور انہیں اپنی ''ازواج مطہرات'' قرار دے کر جنسی ہوس کا نشانہ بناتا رہا۔
- دوران سماعت روبرو عدالت ایک سرٹیفکیٹ پیش کر کے دعویٰ کیا کہ یہ سرٹیفکیٹ اس ملعون کو نبی کریمؐ نے دیا ہے اور اس طرح معزز جج کے سامنے بھی توہین رسالت کا مرتکب ہوا اور اپنے جرم کی تصدیق کر دی۔ سیشن جج نے اس کے ان جرائم کی بنیاد پر اسے سزائے موت سنائی۔

**ایک مکمل دستاویز جو مکر کا پردہ چاک کرتی ھے**